لشکر پر حملہ آور ہوا۔ زریق کی فوج سے وہی بہادر شخص نکلا۔ ہر ایک نے جان توڑ کر شجاعت کے جوہر دکھائے اور دونون کے ایک ساتھ قتل ہونے نے یہ ثابت کردیا کہ دونون برابر کے حریف تھے۔

مامون نے محمد بن حمید طوسی کو موصل کی حکومت عطا کی۔ محمد ۲۱۲ھ مین موصل پہونچا اور فوج شاہی کے علاوہ عرب کے بہت سے قبائل ساتھ لئے جو ایک مدت سے موصل مین آکر آباد ہو گئے تھے۔ سید بن انس کا فرزند محمد بھی۔ جو برسون سے باپ کے خون کا عوض لینے کے لئے بیقرار تھا اس فوج کے ہمراہ گیا۔ زریق محمد کی آمد سنکر خود مقابلے کے لئے بڑھا۔ اور بمقام زاب پر دونون فوجین صف آرا ہوئین۔ ایک سخت جنگ کے بعد زریق امن طلب کرنے پر مجبور ہوا۔ مامون نے اس فتح نمایان کے صلے مین زریق کا تمام مال واسباب محمد کو عنایت کیا مگر اوسنے زریق کی اولاد کو بلاکر سب واپس دیدیا اور کہا کہ "مین اپنی طرف سے تمکو دیتا ہون"۔ محمد نے آذربیجان پہونچکر اون تمام باغیون کو بھی گرفتار کیا جو زریق کے نائب بنکر ان اضلاع پر قابض تھے۔

## بابک خرمی کی بغاوت

جاویدان ایک مجوسی تھا جو ایک نئے مذہب کا بانی ہوا اور نہایت شہرت حاصل کی اوسکے مرنے پر بابک نام ایک شخص نے دعویٰ کیا کہ "جاویدان کی روح میرے جسم مین آگئی ہے"۔ ۲۰۱ھ مین اوسنے بڑی قوت حاصل کر لی اور اسلامی سلطنت

کے زوال کے درپے ہوا ۲۰۶ھ میں عیسی (گورنر آذربیجان و آرمینیہ) اوسکے مقابلہ پر آمادہ ہوا مگر شکست کھائی سنہ ۲۰۹ھ میں احمد اسکافی نے حملہ کیا۔ مگر بابک کی سپاہ نے زندہ گرفتار کر لیا ۲۱۲ھ میں محمد حمید نے زریق کی سرکوبی اور بغاوت کا خاتمہ کرنے کیلئے سازوسامان سے روانہ ہوا۔ اور بڑے بڑے میدان اور دشوار گذار گھاٹیاں طے کرتا ہوا بابک کی مستقر حکومت تک پہنچ گیا۔

ہشتادسر کے آگے پہاڑوں کا ایک بڑا وسیع سلسلہ ہے۔ بابک نے یہیں ایک محفوظ اور بلند موقع پر اسنے ہیڈکوارٹر قائم کیا تھا۔ محمد نے بڑی ترتیب سے فوج کو آگے بڑھایا قلب فوج پر ابوسعید۔ اور میمنہ و میسرہ پر سعدی و عباس کو متعین کیا۔ خود عقب میں رہا کہ ہر طرف سے دیکھ بھال رکھے۔ بابک نے پہلے سے کچھ فوج کمینگاہوں میں بٹھا رکھی تھی۔ محمد کی فوج پہاڑوں میں دور تک اوپر چڑھتی چلی گئی۔ بابک کا صدر مقام بالکل قریب آگیا تھا کہ دفعۃً اوسکے رسالے کمینگاہوں سے نکلکر محمد کی فوج پر ٹوٹ پڑے اور ادہر خود بابک بھی ایک جماعت کثیر لیکر بڑھا۔ محمد کا لشکر دونوں طرف کے بیچ میں آگیا اور سخت ابتری پڑ گئی۔ ابوسعید و محمد نے بہت کچھ سنبھالا مگر فوج نہ سنبھل سکی۔ محمد تنہا رہگیا اور چونکہ لڑائی کے مرکز سے دور پڑ گیا تھا۔ چاہا کہ کسی طرف نکل جائے۔ اس ارادہ سے چند قدم چلا تھا کہ سامنے سے شاہی فوج نظر آئی جسکو بابک کی فوجیں پامال کئے دیتی تھیں۔ محمد بڑی شجاعت کا جوش۔ ضبط نہ کرسکا اور اودہر پھرا۔ ایک بہادر افسر بھی اوسکے ساتھ تھا۔ دونوں بابک پر حملہ آور ہوئے۔

اور نہایت جانبازی کے ساتھ لڑکر مارے گئے - مامون الرشید سنہ ۲۱۸ھ تک زندہ رہا مگر اوسکی زندگی تک بابک کا فتنہ فرو نہ ہوا[۱] - معتصم باللہ کے عہد خلافت کا یہ ایک مشہور اور یادگار واقعہ گنا جاتا ہے کہ اوسکے سرداروں نے متعدد پُرخطر لڑائیوں کے بعد بابک کو زندہ گرفتار کیا -

## فتوحات ملکی[۲]

اگرچہ مامون کا عہد حکومت شروع ہی سے خانہ جنگیوں اور بغاوتوں میں اولجھا رہا - تاہم اوسی کے وسیع حوصلوں نے فتوحات اسلامی کا دائرہ تنگ نہیں ہونے دیا - صحابہ اور بنی اُمیہ کی سی عظیم فتوحات تو دولت عباسیہ کی تاریخ میں سرے سے ناپید ہین - لیکن یہ ضرور ہے کہ اس میدان مین مامون اپنے نامور اسلاف ہرون الرشید - منصور - مہدی - سے کچھ پیچھے نہین ہے - بنو اُمیہ کے قبضہ مین صرف تلوار تھی - بخلاف اسکے دولت عباسیہ کے ایک ہاتھ مین قلم بھی تھا - اس لحاظ سے اگر اس خاندان کی ملکی فتوحات زیادہ وسیع نہ ہون تو نہ کچھ تعجب ہوسکتا ہے نہ ہم اسپر کوئی الزام عاید کرسکتے ہین عباسیون کو جس چیز نے دنیا

[۱] بابک کا ظہور سنہ ۲۰۱ھ مین ہوا اور اس لحاظ سے مناسب تھا کہ یہ عنوان "بابک کی بغاوت" اوسی سنہ کے واقعات کے ساتھ لکھا جاتا - لیکن چونکہ اوسکی بغاوت کا سلسلہ مامون کی وفات کے ساتھ بھی ختم نہین ہوا - میے اوسکو اخیر ہی مین لکھنا مناسب خیال کیا -

[۲] عموماً مورخین نے مامون کی فتوحات کو اور خلفا کی فتوحات کی طرح مختلف سنون کے ذیل میں لکھا ہے جسکی وجہ سے وہ نہایت متفرق اور پریشان ہو گئے ہین صرف علامہ ابن خلدون نے عموماً ہر خلیفہ کی فتوحات کو ایک جگہ سمیٹ کر لکھا ہے اور میںنے اوسکی تقلید کی ہے -

کی تاریخ میں زیادہ مامور کر دیا وہ اوسکے علم کی فتوحات ہیں۔ جسکا اقرار ایشیا و
یورپ دونوں کو ہے اور جسکی وجہ سے یورپ کی اوستادی کا مژدہ مصر۔ آج بھی
مسلمانوں کے دماغ کو معمل رکھا ہے سنہ ۱۹۷ھ میں ماموں کی اکثر فوجیں گو بغداد
کے محاصرے میں مصروف تھیں تاہم ممالک مشرقیہ میں اوسکی عظمت کا اثر کامیابی کے
ساتھ پھیلا جاتا تھا۔ کابل پر فوجیں بھیجیں۔ والی کابل اسلام لایا اور تاج و تخت مدینہ بھیجا۔
یہ بھی درخواست کی کہ کابل و قندہار دار الخلافہ خراسان کے اضلاع میں داخل
کر لیے جائیں اس سے پہلے بھی اسلامی فتوحات کا سیلاب ان کوہستانوں کے
بلند مقامات سے گذر گیا تھا لیکن یہ فخر ماموں ہی کی قسمت میں تھا کہ اسکے عہد میں
والی کابل اسلام لایا۔ قندھار ہیں وغیرہ سے بت پرستی قریبا معدوم ہو گئی اور
یہ ممالک ہمیشہ کے لیے علم اسلام کے سایہ میں آ گئے۔ سیکڑوں ہزاروں مسجدیں تعمیر
ہو گئیں اور توحید کی خالص آواز سے تمام دشت و جبل گونج اوٹھے۔ سندھ ایک
مدت سے ممالک اسلامیہ میں داخل تھا منصور عباسی کے زمانہ میں اوسکے عامل نے
وہاں ایک شہر بھی آباد کرایا تھا جسکا نام منصورہ رکھا تھا۔ سندھ کے گورنر ہمیشہ
ایام صدر مقام اوسی کو اختیار کرتے رہے۔ ماموں کے عہد میں موسیٰ بن یحییٰ برمکی
وہاں کا گورنر مقرر ہوا اور ایک مشرقی رئیس پر فتح حاصل کی (مروج الذہب صفحہ ۴۸)
فضل بن ماہان نے سندان فتح کیا اور ایک ہاتھی ماموں کی خدمت میں بھیجا جو اہل
عرب کے لیے ایک نادر تحفہ خیال کیا جاتا تھا فضل کے بیٹے محمد نے ستر جہاز لیکر

سکے اور میدہت پر چڑھائی کی دشمنوں کے بہت سے آدمی مارے گئے اور قالری فتح ہوا - افسوس ہے کہ ان مقامات کے اصلی نام ہم معلوم نکر سکے اسلئے معربنام پر اکتفا کی، اسی زمانہ مین ذوالریاستین - کشمیر و تبت کی طرف بڑھا - بوخان ورادر پر قبضہ کرلیا گیا - بلادترک بھی محفوظ نرہے - فاراب - شاغر - اطراز وغیرہ پر علم اسلام نصب ہوا - جغویہ خزلجی (فرمانروا ے ترک) کی اولاد اور حرم مین گرفتار ہوئین اور فرغانہ پر پھر سے اوڑاسئے گئے - اشروسنہ جو ایک مستقل حکومت ہے کاؤس وہان کا فرمانروا اسلام لایا جسکی ابتدا اسطرح ہوئی کہ کاؤس کا چھوٹا بیٹا حیدر[۵۳] ایک فوجی افسر سے ناراض ہوا اور اوسکو قتل کرادیا - یہ افسر معزز رتبہ کا آدمی تھا اور کاؤس نے اپنے بڑے بیٹے کی شادی اوسکی لڑکی سے کی تھی - حیدر نے باپ کے

[۵۱] اُردو کی بعض کم رتبہ تاریخون مین لکھا ہے کہ مامون نے خاص ہندوستان پر بھی حملہ کیا اور متعدد لڑائیون مین راجپوتون سے شکست کھا کر واپس گیا مگر کسی معتمد تاریخ مین اسکا ذکر نہین ہے فتوح البلدان مین صرف اسقدر لکھا ہی کہ فضل بن ماہان نے سندان کو فتح کیا - اور مامون کی خدمت مین ایک ہاتھی بطور یادگار فتح روانہ کیا اوسنے سندان مین ایک جامع مسجد بھی بنوائی (دیکھو کتاب مذکورہ صفحہ ۴۳۶) لیکن یہ امر خود مشتبہ ہے کہ سندان کہان ہی اور اب کس نام سے پکارا جاتا ہے - یاقوت حموی نے معقول طریقہ سے ایک مصنف کے اس خیال کو رد کیا ہی کہ وہ ہندوستان کا شہر ہے - یاقوت نے اوسکو سندہ کے حدود کے قریب خیال کیا ہے - سندان کہین ہو - مگر راجپوتون سے شکست کھانا شاید زی گڑھت ہے - گو ایک ہندو مصنف نے اپنی برا ے نام تاریخ مین اوسکا تذکرہ علانیہ کیا ہے - ۱۲

[۵۲] اسوقت تک مامون الرشید کی فوج کا لباس اور پھر پرے فاطمیون کیطرح سبز رنگ کے ہوتے تھے - ۱۲

[۵۳] غالباً یہ نام اسلام کے بعد کا ہوگا - ۱۲

خوف سے شہر چھوڑ دیا اور ماموں کی خدمت میں حاضر ہوکر عرض کی کہ تھوڑی سی شاہی فوج استروسنہ کی فتح کے لئے کافی ہے۔ ماموں نے احمد ابن ابی خالد کو ایک بڑا لشکر دیکر روانہ کیا۔ کاؤس نے یہ خبر سنی تو اسے بڑے بیٹے کو ترک امراء کے پاس بھیجا کہ "استروسنہ کو اسلام کے عالمگروں سے بچائیں"۔ ترکوں نے ایک جمعیت اعلیٰ سامان کردی۔ مگر اسلامی فوجوں نے اونکے پہونچنے سے پہلے استروسنہ کا فیصلہ کردیا تھا کاؤس بغداد چلاگیا اور اسلام لایا جسکے صلہ میں ماموں نے اوسکی حکومت قائم رکھی[۱] تبت کے رئیسوں میں سے بھی ایک والی ملک اسلام لایا۔ وہ ایک بت کی پرستش کیا کرتا تھا۔ جسکی ظاہری صورت سے ایک عجیب اوج وشان کا اظہار ہوتا تھا سر پر سونے کا تاج تھا جسمیں نہایت بیش قیمت زمرد یاقوت لگے تھے ایک تخت بھی جلوس کے لئے تھا اور اوس پر قیمتی دیبا کا فرش بچھا رہتا تھا۔ بادشاہ تبت جب اسلام لایا تو بت اور تخت دونوں ماموں کے پاس بھیجدیئے اور نامہ لکھا کہ "میں فلاں ابن فلاں حلقۂ اسلام میں داخل ہوا اور بت کے تخت کو جو میری گمراہی کا ایک ذریعہ تھا کعبہ پر مدرج ہونے کے لئے بھیجتا ہوں"۔ ابن ابراہیم حجبی ۲۰۱ھ میں اس تخت کو لیکر مکہ معظمہ پہونچا۔ اور حکم دیا کہ صفا و مروہ کی گذرگاہ عام میں رکھا جائے تین دن تک ایک شخص صبح شام دونوں وقت تخت پر کھڑا ہوکر باواز بلند کہتا تھا کہ "دربار والے تبت اسلام لایا اور یہ اسکے پہلے

[۱] فتوح البلدان صفحہ ۴۳۰ میں یہ پوری تفصیل مذکور ہے۔ ۱۲

معبود کا تخت ہے۔ عامتہً مسلمانون کو خدا کا شکر کرنا چاہیے کہ اوسکو اسلام کی توفیق دی[1]۔

اسی سنہ مین عبداللہ بن خرداذبہ گورنر طبرستان نے ویلم پر چڑھائی کی بڑے بڑے مشہور اضلاع فتح کیے۔ والی ویلم۔ جسکا نام ابولیلی تھا زندہ گرفتار ہوا۔ طبرستان اگرچہ مدت سے ممالک اسلامیہ مین محسوب ہوتا تھا لیکن پہاڑی آبادیان ابتک شہریار و مازیار کے قبضہ حکومت مین تھین جو مجوسی النسل و مجوسی المذہب تھے عبداللہ ان اضلاع پر بڑھا۔ شہریار و مازیار دونون نے اطاعت قبول کی۔ مازیار مامون کی خدمت مین روانہ کیا گیا کہ فتح کامل کا ثبوت اس سے زیادہ کیا ہوگا۔ ابودلف نے بھی دیلم کے چند مشہور قلعے مثلاً اقلیسم۔ بوجج۔ ابلام۔ انداق۔ فتح کیے[+]۔ مامون نے یورپ مین بھی نامور فتوحات کی یادگارین قایم کین جزیرہ کریٹ کو جو بحرالغرب مین واقع ہے اور جسکا دور ۲۰۶ میل سے کم نہین ہے ابوحفص اندلسی نے (مامون کا ایک فوجی افسر تھا) اسطرح

---

[1] مینے یہ تمام حالات اون فرامین سے اخذ کیے ہین جو مامون نے اس تخت و تاج کے کعبہ پر چڑھائے جانے کی نسبت لکھے تھے۔ تاج کے ساتھ یہ فرامین بھی کعبہ پر آویزان کیے گئے اور تقریباً ۲۶۲ھ تک بعینہا کعبہ مین محفوظ تھے۔ علامہ ازرقی نے ان فرمانون کو خود دیکھا تھا اور تاریخ مکہ مین اونکی پوری عبارت نقل کی ہے۔ (دیکھو کتاب مذکور صفحہ ۱۵۷)
ان فرمانون مین کشمیر و بلاد ترک کی فتوحات کا بھی مجمل تذکرہ ہے جیسا کہ مینے اس موقع پر لکھا ہے۔ افسوس ہے کہ اور کسی مورخ نے یہ واقعات نہین نقل کیے۔ فتوح البلدان مین صرف اسقدر ہے کہ مامون کے عہد مین بادشاہ کابل اسلام لایا۔

[+] دیکھو فتوح البلدان صفحہ ۳۴۴۔

نام عربی مورخ میخائیل لکھتے ہین۔ قسطنطین کو سسلی کا گورنر مقرر کیا تھا۔ قسطنطین نے فیمی نام ایک شخص کو امیر البحری کی خدمت دی۔ فیمی ایک مشہور بہادر تھا اوسنے افریقہ کے سواحل پر فتوحات نمایان حاصل کین لیکن اس جرم پر کہ ایک پارسا عورت کو عبادتگاہ سے بھگا لایا۔ شاہنشاہ نے حکم بھیجا کہ اوسکی زبان کاٹ ڈالین۔ فیمی اس وحشیانہ سزا کا متحمل نہوا اور علانیہ بغاوت ظاہر کی۔ جزیرہ کے ایک مشہور شہر سرقوسہ پر قبضہ کرلیا اور اپنی قوت کو ترقی دیتا گیا۔ قسطنطین نے سرقوسہ پر حملہ کیا مگر شکست کھائی۔ اور قطانیہ مین پناہ گزین ہونا پڑا۔ فیمی نے قطانیہ پر چڑہائی کی۔ قسطنطین گرفتار ہوا اور مارڈالا گیا۔ اب تمام جزیرہ مین فیمی کی مستقل حکومت قایم ہوگئی۔ سرقوسہ کو پایۂ تخت قرار دیا۔ اور اضلاع پر عمال و نائب مقرر کرکے بھیجے۔ دشمنون مین سے کوئی شخص اوسکا حریف مقابل نہ تھا۔ مگر بدقسمتی سے خود اوسکا ایک عزیز جسکا نام بلاطہ تھا مخالف ہوگیا اور اپنے بھائی کی مدد سے سرقوسہ پر حملہ آور ہوا فیمی نے شکست فاش کھائی اور مجبور ہوکر زیادۃ اللہ کو جو مامون کی طرف سے افریقہ کا گورنر تھا خط لکھا کہ "اسلامی فوج اس موقع پر اگر میری آبرو رکھ لے تو اوسکے صلے مین سسلی کا جزیرہ نذر کرتا ہون" - زیادۃ اللہ نے ربیع الاول ۲۱۲ھ مین سو جنگی جہاز جنمین سات سو سوار اور دس ہزار پیادے تھے فیمی کی اعانت کو بھیجے۔ فوج کے سپہ سالار اسد بن فرات تھے جو مشہور محدث اور امام مالک کے شاگرد رشید تھے سسلی پہونچکر اسلامی فوج نے جسکی طرف رخ کیا وہ بلاطہ تھا۔ جسنے فیمی کو شکست دیکر سرقوسہ سے

نکال دیا تھا۔ دونوں فوجیں نہایت جوش سے ایک دوسری پر حملہ آور ہوئیں۔ تھیمی اس
معرکہ میں موجود تھا مگر مسلمانوں نے اس چال سے اسکو الگ کر دیا کہ تھیمی فتح
میں غیر قوم کا کوئی شخص شریک نہ ہو، وہ فتح کے مستحق نہیں ہیں۔ جنگ کا خاتمہ بلاطہ کی
شکست پر ہوا۔ اب اسد کی فتوحات کا کوئی سد راہ نہیں رہا۔ جسطرف گذرا فتح و
ظفر نے خود آگے بڑھکر اسکا استقبال کیا۔ اس جزیرہ میں کرات ایک مشہور قلعہ تھا اور
چونکہ اسد کے ڈر سے جزیرے کے لوگ ہر طرف سے آکر وہاں جمع ہو گئے تھے وہ
ایک محفوظ مقام بنگیا تھا۔ اسد نے اوسپر حملہ کرنا چاہا مگر قلعہ والوں نے فریب سے یہ ظاہر
کیا کہ "ہم جزیہ دینے پر راضی ہیں" ادھر تھیمی نے مخفی طور سے اہل قلعہ کو لکھا کہ
مسلمان قصد کرنے پائیں۔ اسد نے جزیہ قبول کیا اور اونکی یہ شرط بھی منظور کر لی کہ
اسلامی فوج قلعہ کی حد سے دور ٹھہر گئی۔ فرصت پاکر اہل قلعہ نے بڑی قوت سے
جنگ کے سامان بہم پہونچا لئے اور جزیہ دینے سے انکار کر دیا۔ اسد نے بڑے جوش سے
دشمن کا پیغام سنا اور دفعتاً تمام جزیرہ میں فوجیں پھیلا دیں۔ سرقوسہ کا ہر طرف سے
محاصرہ کر لیا۔ عین موقع پر افریقیہ سے امدادی لشکر بھی پہونچ گیا اور قریب تھا کہ اس شہر پر
اسلامی پھریرا اوڑایا جائے۔ لیکن بلاطہ کا بھائی میکل ایک فوج کثیر کے ساتھ آپہونچا
اور اسلامی فوج خود محاصرے میں آگئی۔ اسد نے حفاظت کے لئے خندق تیار کرائی
اور اس سے کچھ فاصلہ پر بہت سے گڑھے کھدوائے اور اوپر گھاس پھوس بچھوادی۔ میکل
کی فوج نے بڑے جوش سے حملہ کیا مگر جسقدر آگے بڑھی اونہی لاشوں سے گڑھوں کو

بھرتی گئی - یہ مہم تو سر ہوئی لیکن سنہ ۲۱۳ھ مین ایک عام وبا پھیلی اور اسلامی فوج کا بڑا حصّہ تباہ ہوگیا۔ سپہ سالار اسد بھی بیمار ہوا اور مرگیا - رہی سہی فوج کی کمان محمد بن ابی الجواری نے لی - اسی اثنا مین قسطنطنیہ سے بادشاہ روم کا جنگی جہاز پہونچا - مسلمانون نے سسلی سے ہاتھ اوٹھایا اور چاہا کہ افریقہ کو واپس چلے جائین - لیکن رومی فوجون نے تمام راستے روک لئے مایوسی نے مسلمانون کو مرنے پر آمادہ کیا - اونہون نے اپنے جہازات خود جلا دیئے اور جانبازی کے ساتھ تمام جزیرہ مین پھیل پڑے - مینا کا محاصرہ کیا اور تین دن مین قلعہ چھین لیا - جرجنت پر بھی خفیف مقابلے کے بعد قابض ہوگئے قصر یانہ کا محاصرہ ہوا - اس معرکہ مین فیمی بھی مسلمانون کے ساتھ تھا - قصر یانہ والون نے فیمی سے اپنی قدیم اطاعت کا اظہار کیا اور کہا کہ تخت حکومت حضور کا منتظر ہے - فیمی اس فریب مین آگیا اور آخر اونکے ہاتھ سے قتل ہوا - اسی اثنا مین روم سے ایک بیشمار لشکر پہونچا اور قصر یانہ والون کا مددگار ہوا تاہم میدان مسلمانون کے ہاتھ رہا - رومی فوج زیادہ تر برباد ہوئی اور جسقدر رہگئی وہ قصر یانہ مین محصور ہوئی - ان متواتر فتوحات نے مسلمانون کے حوصلہ اور جوش انتقام دونون کو اعتدال سے زیادہ بڑہا دیا - فتوحات کے بجاے غارتگری پر جھکے فوج کے متعدد ٹکڑے ہوے اور جسنے جدہر موقع پایا لوٹ مار شروع کردی رومیون نے یہ دیکھکر کہ اونکی طاقت یکجائی نہین رہی ہر طرف اونپر حملے کئے اور پے در پے شکستین دین - ایک لڑائی مین اسلامی فوج کے کم و بیش ہزار سوار و پیادے کام آے - اب رومیون نے چارون طرف سے گھیر لیا - اور رسد تک بند

کردی۔ مسلمانوں نے چاہا کہ کشتیوں پر ما کر نکل جائیں۔ مگر ناکامی ہوئی رومی پہلے جہاز
پا چکے تھے اور اسے خیموں کو چھوڑ کر ادھر اودھر پھیل گئے تھے یہ مسلمان اونکے پڑاؤ کو
سمجھے تو خیمے بالکل خالی پائے۔ واپس آنا چاہا تو رومیوں کے حصار میں تھے مجبور ہو کر
لڑنا پڑا۔ مگر اکثر قتل ہوئے اور جو بچ رہے وہ بھاگ کر مینا میں محصور ہوئے۔ لیکن اس
سختی سے گھرے کہ کتّا بلی تک مار کر کھا گئے۔

اس مایوسی میں ایک غیبی مدد نے اونکو مرنے سے بچا لیا۔ اسپین کے۔ اسلامی
جہازات ہمیشہ سے جزیروں اور نو آبادیوں کی تلاش میں سمندر کے ہر حصہ میں پھرتے رہتے تھے۔
اتفاق سے ایک بیڑہ جہازات ادھر آنکلا ساتھ ہی افریقہ سے بھی بہت سے جنگی جہاز مدد
کو آگئے۔ ان سب جہازوں کا شمار قریب تین سو تھا۔ رومیوں نے فتح کا خیال چھوڑ دیا اور
محاصرے سے دست بردار ہو گئے۔ مسلمان محاصرے سے چھوٹے تو اسلام کے جوش
میں لبریز تھے شہر پلرم اونکے حملوں کا پہلا آماجگاہ ہوا اور ۲۱۶ھ میں بالکل فتح کر لیا گیا۔
۲۱۹ھ میں اور اوسکے بعد سسلی کے بڑے بڑے شہر فتح ہوئے مگر چونکہ ماموں کی باقی
زندگی اس سے پہلے ختم ہو گئی۔ ہم ان فتوحات کا ذکر نہیں کرتے

## روم[1] پر حملے

یہ حملے اس لحاظ سے زیادہ دلچسپی کے قابل ہیں کہ ان میں ماموں خود بذات خاص

[1] یاد رکھنا چاہئے کہ عربی قدیم مورخ روم کے لفظ سے ایشیائے کوچک مراد لیتے ہیں۔ یہاں بھی یہی مقصود ہے۔ ان شہروں کے نام ان فتوحات میں لئے گئے ہیں۔ اونکو ایشیائے کوچک کے جغرافیہ میں ڈھونڈھنا چاہئے ناظرین اگر اس نکتہ سے واقف نہ ہوں گے تو اٹلی۔ یا قسطنطنیہ کی جانب حملے سمجھیں گے کیونکہ اب روم کے لفظ سے یہی معنی مراد ہوتے ہیں

شریک تھا اور سچ یہ ہے کہ اگر ان لڑائیون مین اوسکی دلیری اور شجاعت کے جوہر ظاہر نہوتے تو وہ مورخین کے قلم سے صرف شاعر یا صاحب القلم کا لقب پاتا لیکن اِن فتوحات کی سند پر عام مورخین مان گئے ہین کہ وہ تیغ وقلم دونون کا مالک تھا۔

جمادی الاولیٰ ۲۱۵ھ مین روم پر حملہ آور ہوا۔ روم کی سرحد کے قریب پہونچا تو بادشاہ روم کے قاصد صلح کی درخواست لیکر آئے اور یہ شرطین پیش کین۔

(۱) دارالخلافۃ سے یہانتک آنے مین جو کچھ صرف ہوا ہے۔ ہم ادا کردین گے۔

(۲) جسقدر مسلمان ہمارے ملک مین مدتون سے قید ہین بغیر کسی عوض کے سب رہا کردیئے جائینگے (۳) اسلامی شہرون مین سے جو شہر روم کے اگلے حملون مین برباد ہوئے ہین ہم اپنے صرف سے اونکی مرمت کردینگے۔ اُن تین شرطون مین جو پسند ہو ہم اوسپر راضی ہین جسکے عوض مین ہم صرف یہ چاہتے ہین کہ آپ دارالخلافۃ کو واپس جائین۔

مامون نے دو رکعت نماز پڑھی اور خود دیر تک سوچتا رہا کہ کون پہلو اختیار کرے مگر اوسکی بلند حوصلگی نے یہی رائے دی کہ یہ سب شرطین "فتح" سے کم قیمت ہین۔ اوسنے قاصدون کو بلاکر کہا کہ "پہلی شرط کی نسبت مین حضرت سلیمان علیہ السلام کی طرح تمسے کہتا ہون کہ "تم اپنا تحفہ اپنے پاس رکھو"۔ دوسری شرط بھی بے سود ہے۔ کیونکہ جو مسلمان تمھارے ہان قید ہین اگر وہ دین کے لئے لڑنے گئے تھے تو قید اونکے لئے مایۂ فخر ہے اور اگر اونکا مقصد دنیا حاصل کرنا تھا۔ تو وہ قید ہی کے مستحق ہین۔ تیسری شرط بھی مین منظور نہین کرسکتا۔ قید ہوتے وقت جس مسلمان عورت نے "ہاے محمدؐ" کہکر پکارا

ہوگا۔ میں اوسکی اس دردناک آواز کو روم کے بڑے سے بڑے قلعہ کے عوض میں بھی نہیں بیچ سکتا۔"[۵۱]

بڑے ساز و سامان سے لڑتا ہوا روم کی حدود حکومت میں پہنچ گیا۔ قلعہ قرۃ کا محاصرہ کیا اور ۲۶ جمادی الاولیٰ کو فتح کے بعد برباد کر دیا۔ قلعہ ماجدۃ کے لوگوں نے خود اطاعت قبول کی۔ قلعہ سنان لڑ کر فتح ہوا۔ اشناس اپنے غلام کو قلعہ سندس پر بھیجا جو فتح کے ساتھ مالک قلعہ کو بھی گرفتار کر کے ساتھ لایا۔ اسی طرح یحییٰ و جعفر نے جو مامون کے مختار افسروں میں تھے قلعہ سناد پر فتح کے پھریرے اڑائے۔

مامون ہاشمی کا سپاہیوں کے ساتھ دمشق کو واپس آیا۔ مگر ۲۱۶ھ میں یہ خبر سنکر کہ بادشاہ روم نے طرسوس و مصیصہ پہنچکر نہایت بیرحمی سے دو ہزار مسلمان قتل کرا دیے۔ بڑے جوش و حشمت کے ساتھ پھر روم پر چڑھائی کی۔ خود ہر قلعہ کا محاصرہ کیا۔ اور عباس اپنے بیٹے اور ابواسحق معتصم اپنے بھائی سے کہا کہ "تمہارے حوصلوں اور بہادری کے لئے دشمن کا ملک وسیع جولانگاہ ہے۔ فتوحات کے لیے جسقدر ملک چاہو تمہاری آنکھوں کے سامنے ہے۔" ابواسحق نے کم میں تیس نامور قلعے فتح کیے۔ جسمیں حرہ قلعہ نہایت مشہور اور نامی قلعہ تھا اور بارہ قلعوں پر مشتمل تھا۔ ابواسحق نے اس قلعہ کو بالکل برباد کر دیا اور آگ لگادی۔ عباس الطیبو۔ قلعہ احرب۔ قلعہ حسین کو فتح کرتا ہوا خود بادشاہ روم پر حملہ آور ہوا اور نہایت سخت پرخطر جنگ کے بعد حریف کو شکست فاش دیکر بیشمار غنیمت

---

۵۱؎ یہ تفصیل حسب مروج الذہب مسعودی سے لی گئی ہے۔

کے ساتھ واپس آیا۔
۲۱۷ھ میں بادشاہ روم نے صلح کی درخواست کی مگر اتنی گستاخی پر کہ خط میں اپنا نام پہلے لکھا تھا۔ مامون غصہ سے بیتاب ہو گیا۔ اور انتقام کے فراموش شدہ حوصلے پھر تازہ ہو گئے۔ بڑے ساز و سامان سے روانہ ہوا۔ ممالک محروسہ میں فرامین بھیجے کہ ہر شہر سے اسلام کے حوصلہ مند جہاد پر کمر بستہ ہوں اور روم کی طرف رُخ کریں۔
اِس زمانہ میں روم کا سب سے نامی قلعہ۔ لولوۃ تھا۔ جو ہر قلعہ کی گذشتہ عظمت کا ہمسر گنا جاتا تھا۔ مامون نے پہلے اوسکا محاصرہ کیا۔ اور جب متواتر حملوں کے بعد کچھ کامیابی نہ حاصل ہوئی تو حکم دیا کہ قلعہ کے سامنے کچھ دور ہٹ کر دو نئے قلعے طیار کئے جائیں۔ غیر ملک میں اس حکم کی فوراً تعمیل ہونے سے ہم اندازہ کر سکتے ہیں کہ اسلامی فوج اپنے پاس کیا سر و سامان رکھتی ہوگی۔ ان دونوں قلعوں میں سے ایک پر جبلہ اور دوسری پر ابواسحٰق معتصم کو متعین کیا اور عام افسری عجیف کو دی۔ خود ایک دوسرے قلعہ کے فتح کرنے کو بڑھا جسکا نام سانفوس تھا۔ عجیف دشمنوں کے ہاتھ میں گرفتار ہو گیا اور پورے ایک مہینے اس عذاب میں گرفتار رہا۔ بادشاہ روم خود قلعہ لولوۃ تک آیا مگر جبلہ و ابواسحٰق اپنے قلعوں سے نکلکر نہایت دلیری سے مقابل ہوئے۔ اور شاہ روم کے فوجی سامان بالکل لوٹ لئے لولوۃ والے یہ دیکھکر کہ خود اونکا بڑا شہنشاہ اسلامی تلواروں کے سامنے نہ ٹھہر سکا۔ ہمت ہار گئے۔ اور عجیف کو اس درخواست کے ساتھ رہا کر دیا کہ "ہم کو تمھارے صدقے امن ملجائے"۔ مامون نے اونکی درخواست قبول کی۔ اور یادگار فتح کے طور پر وہاں

حملہ کرنے کا وہ قطعی ارادہ کر چکا تھا۔ لیکن زمانہ نے کسکی سب آرزوئین پوری ہونے دی ہین؟ بہت سے پُر فخر خیالات اوسکے دل مین پھر رہے ہین۔ مگر افسوس ہی کہ موت نے یہ پیغام سُنا کر سب کو مٹا دیا کہ "اب میری حکومت ہے"۔

ایکدن وہ اپنے بھائی معتصم کے ساتھ نہر بذندون کی سیر کو نکلا۔ پانی نہایت صاف تھا۔ اور چمکتی ہوئی لہرون کی حرکت عجیب دلفریب سمان دکھا رہی تھی مامون معتصم۔ دونون ایک کنارے۔ زمین پر بیٹھ گئے۔ اور پانی مین پاؤن لٹکا دیے۔ سعد قاری۔ مامون کا خاص ندیم بھی اس موقع پر موجود تھا۔ مامون نے اوسکی طرف مخاطب ہوکے کہا۔ کیون سعد۔ ایسا سرد۔ اور صاف پانی تمنے کبھی دیکھا ہی؟ (سعد۔ تھوڑا سا پانی پیکر) حقیقت مین بے نظیر ہی۔ (مامون) "اس پانی پر غذا کیا ہو؟" (سعد) حضور خود اس سوال کا جواب عمدہ دیسکتے ہین۔ (مامون) ازاذکی کھجورین۔ یہ گفتگو ہو رہی تھی کہ گھوڑون کی ٹاپون کی آواز سُنائی دی۔ دریافت سے معلوم ہوا کہ ڈاک ہے۔ اس حسن اتفاق پر سب کو حیرت ہوئی کہ سرکاری کاغذات کے علاوہ مامون کی فرمائش بھی۔ ڈاک کے ساتھ تھی۔ سب نے بڑے شوق سے کھایا اور نہر کا سرد پانی نوشجان کیا لیکن اوٹھے تو حرارت محسوس ہوئی۔ قیامگاہ پہونچکر۔ ۱۳۔ جمادی الثانی۔ مامون کو سخت بخار چڑھا اور اسی عارضہ مین انتقال کیا۔

مرنے سے چند روز پہلے جب زیست سے بالکل مایوسی ہوگئی۔ تو تمام ممالک مین فرامین روانہ کیے جنکا عنوان یہ تھا "امیر المومنین۔ مامون اور اوسکے بھائی ابو اسحق کی طرف سے" شہزادہ عباس۔ بھی اگرچہ اس سفر مین ساتھ تھا۔ اور اگر اوسکو ولیعہدی کا دعوی ہوتا تو ناموزون

سعی رہا تھا لیکن مامون کی فیاض دلی بہت بڑی تھی - یہ مثال تھی اوسنے اپنے بیٹے عباس
کو چھوڑکر اپنے بھائی ابو اسحق کو انتخاب کیا - حالانکہ خود ہارون الرشید اسی بدگمانی میں
اوسکو خلافت کے آیندہ استحقاق سے بالکل محروم کرچکا تھا -

اس کام سے مامون نے صرف اپنی فیاض دلی نہیں ثابت کی - بلکہ یہ انتخاب اوسکے
صائب الرائے ہونے کا بھی ایک کافی ثبوت تھا یہی ابو اسحق ہیں جو معتصم باللہ کے لقب سے مشہور ہیں
اور اوسکے عظیم الشان کارناموں کے یاد دلانے کے لئے صرف اوسکا نام لینا کافی ہے - مامون
نے مرنے سے دو ایک دن پہلے تمام افسران فوج علما فقہا خاندان شاہی کو جمع کیا اور نہایت موثر لفظوں میں
وصیت کی جسکا مختصر مضمون یہ تھا "مجھکو اپنے گناہوں کا اقرار ہے - اور بیم و امید دونوں مجھپر طاری
ہو رہے ہیں - لیکن جب میں خدا کے عفو کا خیال کرتا ہوں تو امید کا پلہ گراں ہو جاتا ہے - جب میں
مر جاؤں تو مجھکو اچھی طرح سے غسل دو - اور دو سو کر اکفن کتنا ہی اچھا ہو - پھر خدا کی حمد پڑھتے
مجھکو تابوت پر لٹاؤ اور تدفین میں جہانتک ممکن ہو جلدی کرو جو شخص کہ میرا سب اقرب رشتہ میں -
سب سے زیادہ قریب ہو وہ نماز پڑھائے نماز میں تکبیر پانچ بار کہی جائے - قبر میں وہ شخص اوتارے
جو سب میں قریب تر ہو اور مجھسے بہت محبت رکھتا ہو قبر میں میرا چہرہ قبلہ کی طرف ہے اور سر اور
پاؤں پر سے کفن ہٹا دیا جائے - پھر قبر کو برابر کر کے لوگ چلے آئیں - اور مجھکو میرے اعمال
کے ہاتھ میں چھوڑ دیں - کیونکہ تم سب لوگ ملکر بھی نہ مجھکو کچھ آرام پہونچا سکتے ہو نہ مجھسے کوئی
تکلیف دفع کر سکتے ہو - ہو سکے تو بھلائی سے میرا نام لو - ورنہ چپ رہو کیونکہ برا کہنے سے ۲۹
تمکو بھی مواخذہ ہوگا - مجھپر کوئی شخص چلا کر نہ روئے - شاید میں بھی اوسکے ساتھ

مواخذہ مین آوین -

تعریف کے قابل صرف خدا کی ذات ہے جسنے سب کی قسمت مین مرنا لکھدیا - اور تنہا مین آپ یگانہ رہا - دیکھو مین کس اوج کا تاجدار تھا لیکن حکم آلہی کے سامنے کچھ زور نہ چل سکا - بلکہ حکومت نے میری آیندہ زندگی اور پر خطر کردی - اے کاش عبداللہ (مامون کا اصلی نام ہے) نہ پیدا ہوتا - اے ابواسحق - میرے سامنے آ اور میرے حال سے عبرت پذیر ہو - خدا نے خلافت کا طوق تیری گردن مین ڈالا ہی سمجھو اوس شخص کی طرح - رہنا چاہیے جو مواخذہ آلہی - سے ہر وقت ڈرتا رہتا ہے رعایا کی بھلائی کا جو کام پیش آے اوسکو سب کامون پر مقدم رکھنا - زبردست - عاجزون کو ستانے نہ پائین ضعیفون سے ہمیشہ - محبت اور آشتی سے پیش آنا " جو لوگ تمھارے ساتھ ہین - اونکی خطاؤن سے اغماض کرنا اور سب کے روزینے اور تنخواہین - برقرار ہین " - اسکے بعد اوسنے قرآن مجید کی چند آیتین پڑھی تھین - کہ غش سا آگیا - حاضرین مین سے کسی نے کلمۂ توحید کی تلقین کی - ایک نصرانی حکیم جسکا نام ابن ماسویہ تھا اس بات پر متعجب ہوا اور حقارت سے کہا کہ " اپنی ہدایت رہنے دو - اسوقت مامون کے نزدیک خدا - اور مانی - دونون یکسان ہین " - مامون اس آواز سے دفعۃً چونک پڑا اور اسقدر غضبناک ہوا کہ اوسکے تمام اعضا تھرانے لگے - چہرہ اور آنکھین بالکل سرخ ہوگئین - ہاتھ بڑھا کر چاہا کہ ابن ماسویہ کو پکڑ لے اور اس بدگمانی کی پوری سزا دے مگر - اعضا - قابو - مین نہ تھے - موںھ سے کچھ کہنا چاہا - زبان نے یاری - نہ دی - نہایت حسرت سے آسمان کی طرف دیکھا - آنکھون مین آنسو بھر آئے - اسی حالت مین خدا

سے اوسکی زبان کھولدی - وہ خدا کی طرف مخاطب ہوا اور کہا - "اے وہ جسکی سلطنت کبھی نہ زائل ہوگی - اوسپر رحم کر جسکی سلطنت زائل ہو رہی ہو" اسی حد در اوسکے نفس ایس سے دنیا کو الوداع کہا اور خدا کے سایۂ رحمت میں چلیگیا۔ مصرعہ
"کیا خوب آدمی تھا خدا مغفرت کرے" انا للہ وانا الیہ راجعون -

عباس - اور ابواسحق معتصم - اوسکا لاشہ طرسوس لیگئے - اور خاقان کے مکان میں جو ہرون الرشید کا خادم خاص تھا دفن کیا مورخین اس بات کو عبرت کی نگاہ سے دیکھتے ہیں - کہ مامون جو باپ کا سب سے زیادہ لاڈلا تھا - اوسکی قبر ہرون الرشید کے مدفن سے - جو طوس میں ہے - بعد المشرقین کا فاصلہ رکھتی ہی -

## مامون کا حُلیہ

رنگ سپید سُرخی مائل تھا - آنکھیں بڑی تھیں - ڈاڑھی لمبی مگر پتلی تھی پیشانی تنگ اور چہرہ پر ایک تل تھا - موزوں اندام - اور خوشرو تھا -

## مامون کی اولاد ذکور

محمد اکبر محمد اصغر عباس علی حسن اسمٰعیل فضل موسیٰ ابراہیم یعقوب حسین سلیمان جعفر اسحق احمد ہرون عیسیٰ -

---

ؔ یہ مرنے کے بعض حالات جیسے مروج الذہب مسعودی سے لئے ہیں - ۱۲

هو المستعان

# المامون

کا

## حصّہ دوم


از تالیفات جناب مولانا محمد شبلی صاحب نعمانی پروفیسر

مدرسۃ العلوم علیگڈھ



در مطبع مفید عام آگرہ طبع شد

سنہ ۱۳۱۰ھ



## تمہید

ہماری تاریخ کا پہلا حصہ گو نہایت معتمد اور مستند تاریخوں سے ماخوذ ہے اور اس اعتبار سے وہ ۔ اون تمام تاریخوں کا ایسا جامع انتخاب ہے جس سے بڑھکر نہیں ہو سکتا تاہم وہ **مامون** کے عہد سلطنت کی یک رخی تصویر ہے جسمیں چند معمولی واقعات اور باہمی خانہ جنگیوں کے سوا اور کچھ نظر نہیں آتا ۔ پولیٹیکل انتظامات اور قوانین ملکی کا ایک طرف **مامون** کے سوشیل حالات ۔ کا خط و خال بھی اوسمیں دکھائی نہیں دیا ۔ اسلیئے ضرور ہے کہ اپنے رہنما مورخوں کے نقش قدم کو چھوڑکر ہم خود دلیل راہ بنیں اور ناظرین کو وہ مرقع دکھائیں جسمیں ۔ وہ مامون کو جس رنگ میں دیکھنا چاہیں ۔

دیکھ سکیں - تمام خلفا و سلاطین کی فہرست میں مامون جامعیت کی حیثیت سے ایک خاص امتیاز رکھتا ہے - ادب - حدیث - فقہ - ایام العرب - شاعری - انساب - فلسفہ - ریاضی - جس فن کی بزم میں جاؤ گے وہ صدر نشین نظر آئیگا - اوسکی دلیرانہ فتوحات نے دنیا کے ممتاز حصّوں میں اپنی نامور اور محسوس یادگاریں چھوڑی ہیں -

بہادری کے معرکوں میں اوسکی تیز دستیاں دیکھکر یقین نہیں آسکتا کہ ان ہاتھوں نے تلوار کے سوا کبھی قلم بھی چھوا ہے - اوسکے ذاتی اخلاق بھی ایسے پاک اور برگزیدہ ہیں کہ سلاطین تو کیا - فقرا اور درویشوں میں بھی دو ہی چار ایسے فرشتہ خو گذرے ہونگے - تواضع - حلم - عفو - فیاضی - دریادلی - بلند ہمتی - دلیری - فرزانگی کوئی ایسی صفت نہیں جو قدرت نے اوس سے دریغ رکھی ہو - ان سب خوبیوں کے ساتھ شخصی حکومت کے اقتدار میں بعض ایسی بے اعتدالیاں بھی اوس سے سرزد ہوگئی ہیں جنکے خیال کرنے سے دل کانپ جاتا ہے - اور دفعتاً اوسکی تمام خوبیاں آنکھوں سے چھپ جاتی ہیں - تاہم مجموعی حیثیت سے اسلامی ہیروز (نامور لوگ) میں وہ ایک نامور ہیرو ہے - اور ظلم ہے - اگر ایسے بے نظیر شخص کو بقاے دوام کے دربار میں پیش کرنے کے وقت ہم بھی عام نقیبوں کی طرح چند معمولی الفاظ پر اکتفا کر جائیں -

افسوس ہے کہ ملکی نظم و نسق کے متعلق ہماری واقفیت بھی محدود ہے جسکا الزام ہماری

قلت لٹریچر اگر پاس ادب ہو تو قدیم مورخوں پر ہوگا - جو آیندہ نسلوں کے تاریخی مذاق کا اندازہ نہ کرسکے - دوسری قسم کے حالات کے لئے بھی گو مجھکو ہزاروں ورق اولٹنے پڑے ہیں لیکن جو سرمایہ جمع ہوگیا ہے میں اوسکو ہر حال کافی خیال کرتا ہوں اور قدما کا مشکور ہوں کہ جو کچھ ہے انہیں کا ہے -

اگرچہ یہ حضرات ریزہ چینی اور مختلف ریگستان اور گمنام موقعوں سے - پتہ لگانے کی محنت پھر بھی میرے لئے چھوڑ گئے -

اس حصہ کے آغاز پر بغداد کا پرا ترنام زیادہ موزوں ہوگا جو ایک مدت تک نہ صرف عباسیوں کا بلکہ عموماً اسلامی جاہ و جلال کا مرکز رہا ہے -

مامون - اگرچہ ابتدائی زمانہ میں خراسان کا بادشاہ کہلایا - اور اسی بنا پر بعض یورپین مورخوں نے اوسکی نسبت اس بات میں بہت غلطی کی ہے لیکن امتداد زمانہ اور استقلال خلافت - دونوں حیثیت سے اوسکا دار الخلافہ بغداد کہا جاسکتا ہے - نہ خراسان - اسلئے پہلے مختصر طور پر ہم اس مشہور شہر کا حال لکھتے ہیں -

## بغداد

بغداد[1] کی جسنے بنیاد ڈالی - وہ مامون الرشید کا پردادا **ابو جعفر منصور** تھا - منصور اگرچہ خاندان عباسیہ کا دوسرا ہی خلیفہ تھا اور سنہ ۱۳۷ھ میں تخت نشین ہوا تھا - تاہم سلطنت کو وسعت - اور استحکام - دونوں لحاظ سے اب ایک مستقل

[1] بغداد کے متعلق جو کچھ لکھا وہ مرآۃ البلدان ناصری سے لکھا ہے کہیں کہیں دوسری کتابوں سے کچھ حالات اضافہ کئے ہیں اور وہاں اوسکے خاص حوالے دیدئے گئے ہیں -

پایۂ تخت کی ضرورت تھی - منصور نے کوفہ کے نواح مین ایک عارضی مقام ہاشمیہ اختیار کیا تھا لیکن فرقۂ راوندیہ کی بغاوت اور اہل کوفہ کی مشہور بیوفائی نے کوفہ سے اوسکا دل پھیر دیا تھا - نہایت جستجو اور کوشش اور بہت سے اہل الرائے کے مشورہ کے بعد اوسنے وہ مختصر آبادی انتخاب کی جو کسی زمانہ مین نوشیروان عادل کے انصاف سے منسوب تھی اور اب مختصر ہو ہوا کر بغداد[1] کے نام سے پکاری جاتی تھی -

یہ انتخاب ہر لحاظ سے موزون تھا - اوسکے دونون طرف چار نہایت آباد اور زرخیز صوبے تھے دجلہ (ٹیگرس) اور فرات کے متصل ہونے کی وجہ سے ہندوستان - بصرہ - واسط - مغرب - شام - مصر - آذربیجان - دیار بکر - وغیرہ کا مشترک تجارتگاہ ہوسکتا تھا - آب و ہوا بھی نہایت معتدل - اور قریباً ہر مزاج کے مناسب تھی - پولٹیکل مصلحتون کے خیال سے بھی نہایت مناسب مقام تھا - بلکہ یہ کہنا چاہیے کہ تمام ممالک اسلامیہ مین لاجواب تھا - نہ تو بالکل عرب کی ناف مین تھا جہان شاہانہ جاہ و حشم اور شخصی حکومت اپنا زور نہین دکھا سکتی - نہ اسقدر دور تھا - کہ عرب کی قوت دائرہ سے بالکل فائدہ نہ اوٹھا سکے - اِن حیثیتون مین اگر اور کوئی اسلامی شہر اوسکا ہمسر ہوسکتا تو صرف دمشق تھا - لیکن وہان کی آب و ہوا مین مروانی حکومت کا زہر آلود اثر اب بھی موجود تھا - منصور کو سخالت کے صفت

[1] بغداد کی وجہ تسمیہ مین یہ روایت - غالباً زیادہ اعتبار کے قابل ہے کہ اوسکے قریب نوشیروان کا ایک باغ تھا جہان بیٹھکر وہ مقدمات فیصل کرتا تھا اور اسیوجہ سے وہ باغ داد یعنی انصاف کا باغ مشہور ہوگیا - ۱۲

میں یکتا مانا جاتا تھا۔ لیکن ہمیں دار الحلافت کے شوق میں اوسکی چھت سے بیرونی
ملتا لیا قیمت مناسب دیکرا موں سے تعداد کی کل زمین ول لی۱ عراق مصر
شام۔ موصل۔ کوہستان۔ کوفہ۔ واسط۔ سے بڑے بڑے مشہور کاریگر
جمع بلائے

۲۱۵ھ میں جو اسے ہاتھ سے یادگار پتھر رکھا۔ اورادسوقت قرآن مجید کی یہ
آیت پڑھی ان الارض للہ یورثہا من یشاء من عبادہٖ یعنی زمین کل خدا کی
ہے اپنے بندوں میں سے جس کو چاہتا ہے عنایت کرتا ہے۔ حیدر یاشی ان عالم
معین کیئے کہ تمام میں اصول مذہبی کے لحاظ سے طلیار ہوں۔ امام ابو حنیفہ صاحب
کو اس جرم پر کہ وہ منصب قضا کے قبول کرنیکی نسبت منصور کے اصرار کو بار بار
نہایت آزادی سے رد کرچکے تھے۱ تحت سزا کی کل کام دیا۔ جسکو امام صاحب نے
قضا کے برخلاف کم کے تا نا یں عنایت ہونی سے قبول کیا۔ میاد کیے سے پاس
ہاتھ جوڑی رکھی گئی لیکن سطح خاک کی ا کہ صرف میں ہاتھ کا عرض کا ای سمجھا گیا
کہتے ہیں کہ دنیا میں یہی ایک شہر ہے جسکی آبادی بالکل دائرہ کی صورت میں ہے۔
منصور نے خاص اپنا شاہی محل کی طرح بیچ میں وسط میں تعمیر کرایا جس سے مالایہ
اسرار مقصود تھا کہ ما مانہ حیثیت سے بادشاہ کے ساتھ۔ ہر سمت وحاص۔ کو یکساں

۱ حضرت امام ابو حنیفہ صاحب کو منصب قضا کے قبول کرنے کے لیے کہا۔ امام صاحب نے فرمایا۔
میں اس قابل نہیں منصور بیٹھس گرگیا۔ تم جھوٹ کہتے ہو۔ امام صاحب نے فرمایا۔ تو میرا دعوی سچا گر
کو میں قاضی نہیں ہو سکتا۔ کیونکہ جھوٹا شخص قاضی کیونکر مقرر ہو سکتا ہے۔

نسبت ہو۔

شہر پناہ کے چار دروازے تھے اور ہر دروازہ سے دوسرے دروازہ تک ایک میل کا فاصلہ تھا۔ تعمیرات کے سلسلہ میں۔ ایوان خلافت۔ مسجد جامع۔ قصر الذہب۔ قصر الخلد۔ نہایت بلند اور شاندار عمارتین تھین۔ لیکن سب کا سرتاج قبۃ الخضرا یک ایک سبز گنبد تھا۔ جسکا ارتفاع تقریباً اسّی گز سے کم نہ تھا۔ نئی آبادی کے بعد بغداد کا نام مدینۃ السّلام سے بدل دیا گیا۔ جو عام زبانون پر گو محیط نہوا لیکن وفاتر اور تصنیفات پر۔ عموماً حاکمانہ عزت و زور کے ساتھ قابض ہو گیا۔

منصور نے گو نہایت کفایت شعاری سے کام لیا۔ حتیٰ کہ ایک افسر پر اس حساب مین سے پندرہ درہم باقی نکلے تو قید کی سزا دی تاہم جب مصارف تعمیر کا حساب کیا گیا تو معلوم ہوا کہ دفتر خزانہ مین دو کرور کی رقم خالی ہو گئی[1]

یہ بغداد (جسکا ذکر ہوا) منصور کا بغداد تھا لیکن بہت جلد روز افزون ترقی کے ساتھ اوسکی اصلی ہیئت بھی بدل گئی۔ منصور کے جانشین مہدی نے دار الخلافہ کو دجلہ کی شرقی جانب بدل دیا۔ جس سے شہر کی یہ صورت ہو گئی کہ دجلہ بیچ مین آگیا اور اوسکے قدرتی منظر مین ایک عجیب دلفریبی پیدا ہو گئی۔ یہ اسلامی شہر ہر عہد مین حیرت انگیز ترقیان حاصل کرتا گیا۔ قریباً پانسو برس تک خلفا و اعیان سلطنت اور بڑے بڑے

---

[1] دیکھو نجوم زاہرۃ فی تاریخ مصر و القاہرۃ صفحہ ۳۷۷۔ مصارف تعمیر مین مختلف روایتین ہین۔ مگر ہمنے ایک متوسط اور معتمد روایت اختیار کی ہے۔ درہم چار آنہ کا ہوتا ہے اس حساب سے دو کرور درہم کے پچاس لاکھ روپیہ ہوئے۔

دولتمند امرا کے بیحساب بے روک ٹوک چلے۔ اسی آبادی کی رونق بڑھانے میں فیاضانہ
سرگرمی کے ساتھ صرف ہوا کئے۔

ہارون الرشید کے وزیر اعظم **جعفر** برمکی نے ایک قصر کی طیاری میں
صرف کر دیا وہ منصور کی کل بیاضی کے برابر (یعنی دو کروڑ درہم) اور[۹۱] تارگیس مراح
امین الرشید نے بھی دو کروڑ سے زائد کی عمارتیں طیار کرائیں۔ مامون الرشید
کے عہد میں خاص شہر کی مردم شماری دس لاکھ سے زائد تھی[۹۲]۔ آثار الدول میں لکھا
ہے کہ ایک زمانہ میں تیس ہزار مسجدیں۔ اور دس ہزار حمام۔ وہاں موجود تھے گبن صاحب
لکھتے ہیں کہ شہر بغداد میں آٹھ سو ساٹھ طبیبوں کو مطب کرنے کی اجازت تھی۔

بغداد کی مشہور عمارتوں کا تذکرہ ایک مستقل کتاب میں ہو سکتا ہے۔ جسکے لئے
ناظرین کو ہمارے اس سلسلہ تصنیف کا منتظر رہنا چاہیے جسکا نام عمارات الاسلام
ہوگا لیکن **دار الشجرۃ** کے ذکر کے لئے اس مختصر کتاب کو بھی گبن صاحب کی
تاریخ سے کچھ کم حق حاصل نہیں ہے۔ اسلئے اجمالاً ہم اوسکا حال لکھتے ہیں۔ یہ عجیب
غریب عمارت خلیفہ المقتدر باللہ نے بنوائی تھی جو سنہ ۲۹۷ھ میں تخت نشین ہوا تھا صحن کے
ایک وسیع حوض میں سونے کا ایک درخت تھا۔ جسمیں سونے چاندی کے اٹھارہ
گُدّے تھے۔ اور ہر گدے میں بہت سی شاخیں تھیں۔ ہر شاخ میں بیش بہا مختلف
رنگوں کے جواہرات اس خوبی سے مرصع کئے گئے تھے کہ قدرتی پھلوں اور پھولوں کا دھوکا

دار الشجرۃ

[۹۱] کامل ابن الاثیر تذکرہ ماموں برمکہ
[۹۲] دائرۃ المعارف تذکرہ بغداد۔

ہوتا تھا - نازک ٹہنیون اور شاخون پر رنگ برنگ اور مختلف اقسام کے طلائی پرند تھے اور اس ترکیب سے بنائے تھے کہ ہوا کے چلنے کے وقت سب کے سب اپنے ذاتی نغمات سے خوش الحانی کرتے سنائی دیتے تھے - حوض کے دونون جانب پندرہ مصنوعی سوار تھے - جو نہایت قیمتی دیبا وحریر کی وردیان پہنے مرصع زرین تلوارین لگائے اسطرح حرکت کرتے نظر آتے تھے کہ گویا ہر سوار اپنے مقابل کے سوار پر حملہ کرنیکے لیے بڑھ رہا ہے [۵]-

بغداد مین خلفا کا ملکی رعب وداب گو وہی صدیون کے بعد جاتا رہا - لیکن عام اسلامی عظمت تاتاری سیلاب کے آنے تک قایم رہی - آستانۂ خلافت پر بڑے بڑے ذی اقتدار فرمانروا سجدہ کرجاتے تھے - ضعیف سے ضعیف خلیفہ کے سامنے بھی - **دیلم - وسلجوق** - کا سر جھک جاتا تھا - محمود غزنوی نے یمین الدولہ کا پر فخر خطاب جس سے حاصل کیا تھا - وہ بغداد کا ایک مسلوب الاختیارات تخت نشین تھا - ہزارون شعرا - مجتہدین - اہل فن - دور دور از ملکون سے آکر وہین پیوند خاک ہوگئے - **بغداد** کے مقبرون نے جن اسلامی جوہرون کو اپنی آغوش مین چھپا رکھا ہے - زمانہ سیکڑون برس کی مدت مین اونکو پیدا کرسکا تھا - امام موسیٰ کاظمؑ - امام ابو حنیفہ - امام احمد حنبل - حضرت جنید - شیخ شبلی - معروف کرخی - جنکو ہاتھ سے کھو بیٹنے کا خود زمانہ کو بھی افسوس رہیگا - یہین کی قبرستانی آبادی مین سورہے ہین -

[۵] دیکھو معجم البلدان - ذکر دار الشجرۃ وگبن صاحب کی رومن امپائر عہد عباسیہ -

علمی دنیا ہی کے لحاظ سے دیکھو۔ تو جب وہ کچھ نہیں رہا تھا اوس وقت بھی تیس تیس سے کالج خاص شہر کے مشرقی حصے میں موجود تھے۔ علامہ ابن جبیر سنہ ۵۸۰ ہجری میں جب وہاں پہونچے تو ایک ایک کالج کے شاندار ایوانات اور وسیع سلسلۂ عمارات دیکھکر اونکو دہوکا ہو جاتا تھا کہ "اس میں ایک مستقل آبادی میں موجود ہوں"[1]۔ **انوری** نے ایک قصیدہ میں بغداد کی خوشگوار آب و ہوا دجلہ کی روانی کشتیوں کی سیر ساحلوں کی رنگینی کا۔ نہایت دلربا۔ سماں دکھایا ہے اوسکے چند شعر یہ ہیں۔

| | |
|---|---|
| خوشا نواحی بغداد جای فضل و ہنر | کہ کس نشان ندہد در جہان چنان کشور |
| سواد او بمثل چون سپہر مینا رنگ | ہوای او بصفت چون نسیم جان پرور |
| کنار دجلہ ز ترکان سیمتن خلّخ | میان رحبہ ز خوبان ماہ رخ کشمر |
| ہزار زورق خورشید شکل بر سر آب | دران صفت کہ پراگندہ بر سپہر اختر |
| شکفتہ باغ شود آسمان بوقت غروب | بشکل چرخ شود بوستان بوقت سحر |
| بوقت شام ہمی این تمام سیارہ گل | بگاہ بام ہمی آن باین دہد اختر |
| شگفتہ نرگس گویا۔ لطیف لالہ ستان | چنانکہ در قدح گوہرین مئی احمر |
| نوای طوطی و بلبل۔ خروش عکہ و سار | ہمی کند بحجل لعبہای خنیاگر |

[1] سفرنامہ ابن جبیر حالات بغداد۔



## وسعتِ سلطنت - خراج - بڑے بڑے اضلاع - اقسام آمدنی یعنی خراج - عشر - زکوٰۃ - جزیہ - فوج کی تعداد - تنخواہین - جنگی جہازات

مامون الرشید جن ممالک کا فرمانروا تھا وہ نہایت وسیع سلطنت تھی - جو حدود ہند اور تاتار سے بحر اوقیانوس تک پھیلی ہوئی تھی - اسلامی دنیا کا کوئی خطہ اسپین - کے سوا - اوسکی حکومت سے آزاد نہ تھا - ہندوستان کے سرحدی شہرون مین اوسکے نام کا خطبہ پڑھا جاتا تھا - شہنشاہ روم گو خود سر فرمانروا تھا - تاہم اکثر اوقات سالانہ خراج دینے پر مجبور ہوتا تھا - ہارون الرشید کے عہد مین کل ملک کا خراج آج کل کے حساب سے اکتیس کرور پچاس لاکھ روپیہ سالانہ تھا[1] - مامون کی خلافت نے اسپر بہت کچھ اضافہ کردیا - چند مشہور اضلاع اور ہر ایک کے جداگانہ خراج کا ہم ایک نقشہ درج کرتے ہین - اور چونکہ وہ خاص مامون

[1] اس تعین مین ہمنے واقعات ذیل پر اعتماد کیا ہی (۱) رشید کے زمانہ مین سالانہ خراج سات ہزار پانسو قنطار رہتا - دیکھو مقدمہ ابن خلدون - فصل دوم کی فصل ۱۸ - (۲) ایک قنطار آٹھ ہزار چارسو دینار کا ہوتا ہے - دیکھو معجم البلدان جلد اوّل صفحہ ۲۲۹ (۳) دینار کم از کم پانچ روپیہ کا ہوتا ہے جیسا کہ گبن صاحب وغیرہ نے تصریح کردی ہے -

کے سرکاری کا غذات سے طیار کیا گیا ہے[51]۔ غالباً زیادہ تر اعتبار کے قابل ہوگا۔

| ضلع | خراج |
| --- | --- |
| سواد | دوکرور آٹھ لاکھ درہم[52]۔ دو[2] سے حرالی مٹلے۔ ایک خاص قسم کی مٹی جو مہر کرنے کے لئے استعمال ہوتی ہے۔ دو سو چالیس رطل۔ |
| کسکر | ایک کرور سولہ لاکھ درہم |
| دجلہ کے اضلاع | دو کرور آٹھ درہم۔ |
| حلوان | اڑتالیس لاکھ رہم۔ |
| اہواز | ستائیس ہزار درہم۔ اور تیس ہزار رطل شکر۔ |
| فارس | دوکرور ستر لاکھ درہم گلاب تیس ہزار بوتل۔ ریت سیاہ بیس ہزار رطل۔ |
| کرمان | چالیس لاکھ درہم۔ یمن کے تھان پانسو کھجور بیس ہزار رطل۔ |
| مکران | چار لاکھ درہم۔ |
| سندھ | ایک کرور پندرہ لاکھ درہم عود ہندی ڈیڑھ سو رطل۔ |
| سیستان | چالیس لاکھ درہم۔ خاص قسم کے کپڑے تین سو تھان۔ فانید بیس رطل۔ |
| خراسان | دو کرور اسی لاکھ درہم چار ہزار گھوڑے ایک ہزار غلام بیس ہزار تھان |

[51] علامہ ابن خلدون نے اس کا غذ کو خود دیکھا تھا اور ہارون کے حوالے سے یہ تفصیل نقل کی ہے۔ ا
دیکھو مقدمہ ابن خلدون فصل دوم کی فصل ا ۔
[52] درہم ۴ کا ہوتا ہے

| خراج | ضلع |
| --- | --- |
| تیس ہزار رطل ہلیلہ - دو ہزار نقرہ چاندی - | |
| ایک کروڑ بیس لاکھ درہم - ریشم ہزار شقہ - | جرجان |
| دس لاکھ درہم - پانچ لاکھ نقرہ چاندی - | قومس |
| ایک کروڑ بیس لاکھ درہم - شہد بیس ہزار رطل - | رے |
| تریسٹھ لاکھ درہم - طبرستانی فرش چھ ۶ سو - چادریں دو ۲۰۰ سو - | طبرستان درویان |
| کپڑے پانسو تھان - سندیل تین ۳۰۰ سو - جامات تین ۳۰۰ سو - | ونہاوند |
| ایک کروڑ تیرہ لاکھ درہم - رب الرمانین ہزار رطل - شہد بارہ ہزار رطل - | ہمدان |
| ایک کروڑ سات لاکھ درہم - | بصرہ وکوفہ کے درمیانی اضلاع |
| چالیس لاکھ درہم - | ماسبدان ودینور |
| ستر لاکھ درہم - | شہرزور |
| دو کروڑ چالیس لاکھ درہم - شہد سپید - دو کرور رطل - | موصل |
| چالیس لاکھ درہم - | آذربیجان |
| تین کرور چالیس لاکھ درہم - غلام ایک ہزار - شہد ہزار مشک ۱۲۰۰ - | جزیرہ مع اضلاع |
| باز - دس - چادریں بیس - | فرات |
| ایک کرور تیس لاکھ درہم - فرش محفور بیس - زقم[۵۱] پانسو تیس رطل - | آرمینیہ |

۵۱ زقم ایک قسم کا پھل ہوتا ہے -

| خراج | ضلع |
|---|---|
| مساحت سے ماہی دس ہزار رطل ۔صوبح دس ہزار رطل ۔تخمیر دو سو تخمیر سے تیس ۔ | |
| چار لاکھ دینار ریت ہزار رطل ۔ | قنسرین |
| چار لاکھ دس ہزار دینار ۔ | دمشق |
| ستانوے ہزار دینار ۔ | اردن |
| تین لاکھ دس ہزار دینار ریت تین لاکھ رطل ۔ | فلسطین |
| اڈیس لاکھ بیس ہزار دینار ۔ | مصر |
| دس لاکھ درہم ۔ | برقہ |
| ایک کروڑ تیس لاکھ درہم ۔ ورس ایکسو بیس ۔ | افریقہ |
| تین لاکھ ستر ہزار دینار ۔متاع یمنی اسکے علاوہ ۔ | یمن |
| تین لاکھ دینار ۔ | حجاز |

یہ صرف خراج کی مد سے وصول ہوتا تھا ۔جزیہ کی تفصیل ہم آگے لکھیں گے اوس سے الگ ہے ۔

ہر ایک قسم کی رقم جو بیت المال یعنی خزانہ شاہی میں داخل ہوتی تھی اوسکی چار قسمیں تھیں: خراج ۔عشر ۔ جزیہ ۔ زکوٰۃ

**مامون** کے خراج و زکوٰۃ و جزیہ کا حساب آج کل کی زبان میں لگان و ٹکس کہہ سکتے ہیں

کوئی جداگانہ قانون نہین بنایا تھا۔ بلکہ اوس سے پہلے سادل و فیاض جانشینان اسلام کا جو کچھ دستور العمل تھا وہی اوسکے عہد مین بھی بحال رہا۔ اسلیے ہم اِن قوانین کی تفصیل بتانے مین مجبوراً مامون کے ماقبل زمانہ پر نگاہ ڈالین گے۔ اور ہمکو اُمید ہے کہ ناظرین خارج از بحث کا لقب نہ دینگے۔ ہان یہ ضرور ہے کہ مذہبی بحث سے ہمکو سروکار نہ ہوگا۔ اور جو کچھ ہم لکھین گے تاریخی پہلو سے لکھین گے جسطرح یورپین مصنفین ہمیشہ عام واقعات کے تذکرہ مین بھی جستہ جستہ مذہب کا نام لیتے ہین اور شاہان اسلام کے ذاتی افعال مذہب سے جدا نہین کر سکتے۔ ہم ایسا نکرینگے۔ خراج اور عشر زمین سے متعلق ہین اور دو باقی۔ ایک قسم کے ٹکس ہین۔ جو مسلمان رعایا اور دوسرے مذہب والون سے وصول کیئے جاتے تھے۔ اسمین کچھ شبہ نہین ہو کہ مامون اور اوسکے اسلاف عام اصول سلطنت مین آنحضرت صلعم اور خلفاے راشدین کے طریق عمل کو رہنما سمجھتے تھے اور اسلیے کافی وثوق کے ساتھ ہم یہ بات فرض کر سکتے ہین۔ کہ مامون کے عہد کا قانون لگان و ٹکس بھی قریب قریب وہی ہوگا جو کسی زمانہ پیشتر مین طیار ہوا ہوگا لیکن ہمکو یہ صاف بتا دینا چاہیئے کہ عشر و خراج۔ وجزیہ مصطلح معنون مین مذہبی الفاظ نہین ہین۔ اور اسلیے ہمکو اس دہوکے مین نہ پڑھنا چاہیئے کہ فقہ کی کتابون مین اونکے متعلق جو تفصیلین اور قاعدے مذکور ہین وہ نصی یا خلفا و سلاطین اسلام کے متفقہ اور مسلمہ عملی قاعدے ہین بے شبہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ مین ایک تمدنی قانون کی صورت

ہوچکا تھا اور اسوجہ سے جیسا موقع ہوا خراج عشر جزیہ بمد کچھ وصول کیا گیا لیکن یہ دعویٰ کرنا فضول ہے کہ اوسکے متعلق شارع علیہ السّلام نے کچھ خاص مادہ طے کردیئے تھے۔ عام ملکی قواعد کی طرح یہ باتیں بھی ہر حالت تحت تتبع اسلام کی رائے پر چھوڑدی گئیں تھیں۔ اور یہی وجہ تھی کہ خلفاء و سلاطین کے مختلف عہدوں میں خاص خاص ملکی مصلحتیں اوسمیں تبدیلیاں پیدا کرتی رہیں۔ اب ہم عام طرح پر خراج و عشر کے متعلق چند قواعد بیان کرتے ہیں۔ جو آنحضرت صلعم کے زمانہ میں یا خلفاء کے عہد میں معمول رہے ہیں اور مامون کی خلافت میں بھی قریب قریب اوسی پر عملدرآمد رہا۔

(۱) جو زمین نہروں کے قدرتی پانی سے سیراب نہ ہوتی ہو۔ یا
(۲) جو زمین فاتح کو (جسنے اوس حصئہ ملک کو فتح کیا ہی) تقسیم کردیگئی ہو یا
(۳) جس مقام کے باشندے بوجنگی کے وقت اسلام قبول کرچکے ہوں[۱]

ان تینوں حالتوں میں وہ زمین عشری ہوگی۔ یعنی اوسکی پیداوار سے صرف دسواں حصّہ وصول کیا جائیگا۔ اور یہی اوسکا خراج سمجھا جائے گا۔

ان تینوں قسموں کے علاوہ جو زمین ہے وہ **خراجی** ہے۔ عام اس سے کہ مسلمان رعایا کے قبضہ میں ہو یا غیر قوم کے۔ اگر کوئی شخص عشری زمین پڑتی ڈالدے تو اوس سے کچھ نہیں لیا جائیگا۔ خراجی زمین میں ایسا نہیں ہے۔ لیکن

[۱] جامع صغیر و کبیر ۱۲

اگر کوئی شخص ایک برس پڑتی ڈال کر دوسرے سال کاشت کرے۔ تو ایک ہی سال کا خراج دینا ہوگا۔ جس زمین پر دوکانین بنالیجائین وہ عموماً عشر و خراج سے معاف ہین۔ اگر کھیتی کو کوئی آفت پہونچے تو خراج معاف ہو جائیگا۔

مذکورہ بالا قسمون مین سے "دوسری" پچھلی قسم کی عشری زمینین بہت کم تھین حضرت عمرؓ کے عہد مین سواد عراق کی بالکل پیمایش ہو چکی تھی۔ اور مختلف شرحون کی جمع باندہ دیگئی تھی۔ ملک شام کے فاتحین نے البتہ سخت اصرار کیا کہ وہان کی زمین اونکو بانٹ دیجائے۔ لیکن حضرت عمرؓ کی فیاض دلی کسیطرح اونکو فاتحین کی رائے پر مایل نہین ہونے دیتی تھی۔ بالآخر ایک نصی سند پر یہی فیصلہ ہوا کہ پہلے قابضین بیدخل نہ کئے جاوین[۱] مصر مین بھی آپ نے تاکیدی فرمان بھیجا تھا کہ اہل فوج قطعاً زمینداری اور کاشت نکرنے پائین۔ اس حکم کے خلاف ایک شخص نے کچھ زمین کاشت کی۔ تو آپ نے اوسکو پکڑ بلایا۔ اور نہایت سخت سزا دینی چاہی۔ لیکن اوسنے قطعی توبہ سے اپنا قصور معاف کرالیا[۲]۔

عشر اور خراج کے احکام مسلمان اور دوسرے مذہب والی رعایا سے جنکو اسلام کی حمایت مین آجانے سے ذمی کا لقب ملتا ہے۔ قریب قریب یکسان متعلق ہین۔ خراجی زمین کسی کے قبضہ مین ہو ایک شرح سے لگان لیا جاتا تھا۔ عشری زمین مین امام محمد و سفیان ثوری کی عام تجویز یہی ہے کہ چونکہ تشخیص لگان مین صرف

---

[۱] ازالۃ الخلفاء۔ جلد دوم۔ صفحہ ۱۲۸ [۲] حسن المحاضرۃ۔ جلد اوّل صفحہ ۹۳ مطبوعہ مصر ۱۲۹۹ھ۔

زمیں کی حیثیت ملحوظ ہوتی ہے۔ اسلئے اس قسم کی زمیں اگر ذمی کے قبضہ میں ہو تو اوس سے بھی وہی عشر لیا جاوے گا[۵۰]۔ خود حضرت عمرؓ نے قوم ...سے عشر ہی لیا تھا[۵۱]۔ امام مالکؒ گو اسبارہ میں کسیقدر ذمیوں کے ساتھ سختی کرتے ہیں تاہم اس حالت میں کہ ذمی کسی دوسرے شہر یا قصبہ میں عشری زمیں خریدے اونکا مسلک بھی وہی ہے جو امام محمدؒ کا ہے

**خراج** کی کوئی معین شرح نہ تھی لیکن یہ اصول عامۃً ملحوظ رہتا تھا کہ کسی حالت میں نصف آمدنی سے زائد نہ لیا جائے۔

حضرت عمرؓ نے سواد کے کل اضلاع کی پیمائش کرائی تھی جو تین کروڑ ساٹھ لاکھ جریب ٹھہرا اور ذیل کی شرح سے لگان مقرر کی۔

| | | |
|---|---|---|
| نخلستان[۵۲] | فی جریب یعنی بیگہ پختہ | ا درہم سال |
| انگور | ″ | ″ |
| نیشکر | ″ | ۶ درہم |
| گیہوں | ″ | ایک درہم و ایک صاع غلہ[۵۳] |
| جو | ″ | ایک درہم و صاع غلہ |
| دال | ″ | ۵ درہم |

[۵۰] معجم البلدان صفحہ ۷ سطر ۹ و ۱ ـ [۵۱] ۱۵۲ الہ الحصا جلد دوم صفحہ ۳۲ ـ [۵۲] اس باب میں معجم البلدان دیوانی کی واسی مختلف ہیں ہیے ہدایہ کی روایت لی ہے۔ ۱۲
[۵۳] صاع قریبا ...سیر کا ہوتا ہے۔

مصر کا خراج بحساب فی جریب ایک دینار (یعنی پانچ روپیہ) مقرر ہوا۔ اور عمرو بن العاص نے جو حضرت عمر کی طرف سے مصر کے گورنر تھے یہ عہد لکھا کہ اس شرح سے کبھی زاید نہ لیا جائیگا[۵۱]۔ اس لحاظ سے مصر کا بندوبست استمراری سمجھنا چاہیئے۔ لیکن یہ شرحین انتہائی سخت شرحین ہین۔ اور خود حضرت عمر کے عہد مین اکثر اوقات اونمین تبدیلیان ہوتی رہین۔

حضرت علیؑ نے اور بھی تخفیف کی۔ تمام اون علاقون مین جو نہر فرات سے سیراب ہوتے تھے بشرح ذیل لگان مقرر کی تھی۔ اور روئی۔ تل۔ مقاثی۔ اور تمام قسم کی بقولات اور ترکاریونکی زمین عموماً خراج سے معاف کر دی۔

| | | |
|---|---|---|
| گیہون کی اوّل درجہ کی زمین | فی جریب | ڈیڑھ درہم اور ایک صاع غلہ |
| متوسط درجہ | " | ایک درہم |
| ادنی درجہ | " | درہم کی دو تہائی |

جو۔ کی زمین پر اسی حساب سے گیہون کا نصف تھا[۵۲]۔

قریباً اسی شرح کا خراج تمام ممالک اسلامی مین جاری تھا۔ اور مسلمان و ذمی (یعنی دوسرے مذہب والے) دونون پر یکسان اثر رکھتا تھا۔ البتہ سواد کے علاقون مین مہدی عباسی نے لوگون کی درخواست پر نصف کے حساب سے بٹائی کر دی تھی۔

۵۱ فتوح البلدان۔ صفحہ ۲۱۵ - و ۱۸۵ مطبوعہ لیڈن۔ ۱۸۶۶ء - ۱۲

۵۲ دیکھو فتوح البلدان۔ از صفحہ ۲۶۹ تا ۲۷۱ - ۱۲

لیکن مامون الرشید نے ۲۰۴ھ میں یہ شرح گھٹا کر دو خمس کر دی[۱]

خراج کا ہلکا ہونا کچھ تو اس وجہ سے تھا کہ اسلام کے حالتیوں میں اتنک اسلام کا زیادہ اثر پایا جاتا تھا۔ اور زیادہ تر اس وجہ سے کہ ابتدائی زمانہ میں عرب کے سادہ مزاج فاتح جو ابھی نئے نئے روکھ ہاتھوں سے دنیا کا مرقع اولٹ ملٹ کر رہے تھے ریگستانوں سے اٹھکر گئے تھے۔ اور جو کچھ ملتا تھا اوکی قانع طبیعت کے لئے کافی تھا۔ یہ وہ لوگ تھے کہ انہیں سے جب ایک ممتاز شخص نے ایک معرکہ میں صرف ہزار درہم پر ایک نہایت دولتمند کافر سے صلح کر لی اور لوگوں نے اوس سے کہا کہ "تمنے سخت سستا بیچا" تو اونھوں نے نہایت تعجب سے جواب دیا کہ کیا ہزار سے بھی کوئی زائد عدد ہے؟ اور سیر خلفائے راشدین کے عہد میں یہ عام قاعدہ تھا کہ ایک مسلمان جس شرائط پر کسی قوم سے معاہدہ کرے خلیفہ وقت کو اوسکی پابندی لازم ہوگی۔ فتوحات کی تاریخ اوٹھا کر دیکھو سیکڑوں مثالیں پاؤگے۔ کہ فوج اسلام نے ایران۔ آرمینیہ۔ مصر۔ شام۔ کے اضلاع میں نہایت خفیف رقم پر صلح کر لی اور خلیفہ وقت کے حکم سے وہی حال رہی دولت ہی آئندہ۔ اور رعایت لیکے کچھ اضافہ کیا۔ مگر اصل پیداوار کے لحاظ سے کچھ تو وہ بھی کچھ نہ تھا

زکوۃ مسلمانوں کے ساتھ خاص تھی۔ اور سونے چاندی۔ اونٹ۔ گائے۔ بکری۔ سے پیداگاہ شرحیں مقرر تھیں۔ حقیقت میں یہ نہایت سخت ٹکس تھا۔

[۱] کامل ابن الاثیر واقعات ۲۰۴ھ۔

جسکو اسلام نے خود اپنے اوپر گوارا کیا تھا۔

**ذمیّون** پر جزیہ[1] تھا۔ گو وہ ایک نہایت خفیف رقم تھی اور زکوٰۃ کے مقابلہ مین تو گویا کچھ بھی نہ تھی۔ لیکن تعجب ہے کہ دوسری قومون نے مسلمانون کو تعصب کا الزام دیتے ہین۔ ہمیشہ بڑے زور شور سے اوسکا تذکرہ کیا ہے یہ ہلکا ٹکس جسکے نام سے یورپین مصنف کے دل مین مسلمانون کی طرف سے نہایت ناگوار خیالات دفعتاً جوش مارنے لگتے ہین زیادہ سے زیادہ فی کس ۴۸ درہم یعنی ۱۲ روپیہ سالانہ تھا۔ اور یہ تعداد بڑے دولتمندون کے ساتھ خاص تھی متوسطین پر چھ روپیہ اور عام درجہ کے لوگون پر تین روپیہ سالانہ تھا۔ بشرطیکہ وہ ادا کرنے کے قابل ہون۔ لیکن فرمانروا کے وقت کو حسب مصلحت اختیار عام حاصل تھا۔ کہ اوسکی شرح گھٹا دے۔ یا بالکل معاف کر دے[2]۔ لڑکے۔ بوڑھے۔ عورتین۔ مفلوج۔ معطل العضو۔ نابینا۔ ہر حالت مین مطلقاً معاف تھے۔

کبھی کبھی بجائے فی کس کے فی گھر جزیہ مقرر ہوتا تھا اور تعداد وہی بشرح سابق

---

[1] جزیہ کی تحقیق مین کہ وہ کس زبان کا لفظ ہے اور کس زمانہ سے اوسکا رواج ہے اور یہ کہ اسلام مین کس مقصد سے وہ اختیار کیا گیا۔ میرا ایک مستقل رسالہ ہے جو حال مین طبع ہوا ہے اور سکرٹری مدرسۃ العلوم کے پاس درخواست بھیجنے سے ملسکتا ہے۔

[2] حضرت عمر کے زمانہ مین۔ جرجومہ اور اوسکے قرب جوار کے مضافات مین جزیہ بالکل معاف کر دیا گیا تھا۔ دیکھو فتوح البلدان صفحہ ۱۵۹۔ مارقیطیہ کے ہموطن بھی جزیہ سے معاف کر دئے گئے تھے۔ دیکھو فتوح البلدان صفحہ ۲۱۹۔

کوئی واقف نہ تھا۔

فوج نظامی یعنی جنکا نام و حلیہ دفتر العسکر مین قلمبند تھا۔ اسکی تعداد تقریباً دو لاکھ سوار و پیادہ تھی۔ سوار کی تنخواہ پچیس ۲۵ روپیئے اور پیادہ کے دس ۱۰ روپیئے جنرل و کمانڈر کی تنخواہین بھی کچھ بہت زیادہ نہ تھین۔ لیکن ایشیائی حکومتون مین عہدہ دارون کی نگاہ مشاہرے سے زیادہ صلون اور انعامات پر لگی رہتی ہے۔ جو وقتاً فوقتاً کسی خاص خوشی۔ یا اظہار کارگذاری کے وقت۔ اونکو ملتے رہتے ہین اور خصوصاً مامون کی فیاضیون کی تو کچھ حد ہی نہ تھی۔ عبداللہ بن طاہر سردار فوج کو ایک دن پانچ لاکھ درہم انعام دیئے۔ ملکی عہدہ دارون مین بھی صرف وزیر اعظم ذوالریاستین کی تنخواہ بیش قرار تھی یعنی تیس لاکھ درہم ماہوار۔ اگرچہ ہر قسم کے عہدے الگ الگ اور نہایت باقاعدہ اور منضبط تھے لیکن سپہ سالاری۔ فوجی جنرل کے ساتھ مخصوص نہتھی۔ صوبہ کا لفٹنٹ یا قسمت کا گورنر عموماً کمانڈر انچیف اور گورنر فوج ہوتا تھا۔ یحیی ابن اکثم جو قاضی القضاۃ کے منصب پر ممتاز تھے۔ مامون نے متعدد بار اونکو فوج کی افسری دی تھی۔ اصل یہ ہے کہ اسوقت سپہ گری مسلمانون کا عام جوہر تھا۔ اور اسلیئے کسی شخص کا اہل قلم ہونا۔ اوسکو صاحب العلم ہونے کے ناقابل نہین کرتا تھا۔

دوسری قسم کی فوج متطوعہ تھی۔ جسکو والنٹیر کہنا چاہیئے۔ اس قسم کی فوج وقت پر جسقدر درکار ہو۔ طیار ہو سکتی تھی۔ اور خصوصاً جہاد کی پرجوش صدا گونجنے

کے وقت تو سارا ملک اومنڈ آتا تھا - فوج کو سواری اور ہتیار سرکار سے ملتا تھا - اور اسلحہ شاہی میں ہر قسم کے اسلحہ جنگ نہایت افراط سے ہر وقت موجود رہتے تھے -

ہارون الرشید کی وفات کے بعد ۱۹۳ھ میں جب خزانہ السلاح کا جائزہ لیا گیا تو حسب ذیل تعداد کے سامان اسلحہ موجود تھے[1]

| | | | |
|---|---|---|---|
| مطلا و مذہب تلواریں | ۱ ہزار | ساکریہ و غلاموں کیلئے | ۵ ہزار |
| نیزے | ایک لاکھ دو ہزار | کمانیں | ایک لاکھ |
| طلائی زرہیں | ایک ہزار | عام زرہیں | ایک ہزار |
| خود | بیس ہزار | جوشن | بیس ہزار |
| ڈھالیں | ڈیڑھ لاکھ | مطلا زینیں | چار ہزار |

عام قسم کے زین تیس ہزار

جنگی جہازات

جنگی جہازات کی ابتدا اگرچہ عبد الملک بن مروان المتوفی ۸۶ھ سے کی تھی اور اوسی کے زمانہ میں حسان بن نعمان گورنر افریقہ کے اہتمام سے تونس میں جنگی جہازات اور آلات بحری کی طیاری کا ایک بڑا محکمہ قائم ہوا تھا[2] - لیکن ماموں کے عہد میں اسکو بہت ترقی ہوئی - جزیرہ سسلی کی فتح کے لئے - سو جنگی جہاز مع بہت سے بحری

---

[1] کتاب الاوراق صاحب مستطرف جلد اول صفحہ ۲۷۲ -

[2] مقدمہ ابن خلدون ذکر قیادۃ الاساطیل -

سامان سے کے جو بھیجے گئے تھے - وہ اسی کارخانے سے طیار ہوئے تھے - آتش اندازی کے لئے چھوٹے چھوٹے جہاز ہوتے تھے جنکو عربی مین حراقہ کہتے ہین - انسے روغن نفط (گریک فایر) کے شیشے بھر بھر کر مارتے تھے - جو دشمن کے جہازون مین آگ لگا دیتے تھے اور خود پانی سے بھی بجھ نہین سکتے تھے -

## ملک کی آبادی - امن وامان - مامون کی بیدارمغزی اور جزئیات پر اطلاع - عدل و انصاف - غیر قومون کے حقوق -

دولت عباسیہ کے امن وانتظام - ترقی - اور وسعت کے - فسانے جو روز ہم سنتے رہتے ہین - سچ پوچھیے تو ہارون و مامون کے ہی عہد حکومت نے اِس خاندان کو یہ عام ناموری دی ہے - تجارتین تمام آزاد تھین - نئے نئے شہر آباد ہوتے جاتے تھے - ایک ایک قصبہ بلکہ ایک ایک گانون مین چشمے اور نہرین جاری تھین جو حاکمان اضلاع - اور زمیندار و جاگیردارون کے ذاتی مصارف سے ہمیشہ بنتی رہتی تھین اور جنکی وجہ سے زراعت کو روز افزون ترقی حاصل تھی -

مامون نے سلطنت کے بڑے بڑے اضلاع کا دورہ کیا - اور ہر جگہ دو دو چار چار روز قیام کرکے مناسب انتظامات جاری کیے ۲۰۲ھ مین جب مرو سے عراق کو روانہ ہوا - تو سرخس - طوس - ہمدان - جرجان - نہروان - رے - اور دوسرے اضلاع مین ہفتون قیام کیا اور ملک کے اصلی حالات سے واقفیت پیدا کی - علامہ

مقریزی نے کتاب الخطط والآثار میں لکھا ہے کہ جب مامون نے مصر کے دیہات کا دورہ شروع کیا تو ہر گاؤں میں کم سے کم ایک رات دن ٹھہرا گیا۔ مقام طا النمل میں پہونچا تو معمول کے خلاف وہاں قیام نہیں کیا۔ اور آگے بڑھا۔ اوس گاؤں کی مالک ایک بڑھیا تھی۔ یہ خبر سنکر مامون کی خدمت میں حاضر ہوئی۔ اور عرض کیا کہ یہ محرومی میری ہی قسمت میں کیوں لکھی تھی۔ مامون اوسکا مہمان ہوا۔ اوسنے اپنی حیثیت کے موافق دعوت کا ساماں کیا۔ اور رخصت کے وقت دس تھیلی اشرفیاں ایک ہی سنہ کے سکہ کی نذر میں پیش کیں۔ مامون حیرت میں رہگیا۔ اور کہا کہ دعوت کیا کم تھی۔ تمنے یہ تکلیف کیوں گوارا کی جسکا قبول کرنا میری فیاضی کے منافی ہے۔ بڑھیا نے کہا کہ سونا تو ہمارے گاؤں کی مٹی سے پیدا ہوتا ہے۔ اور اسلئے ہم لوگوں میں اسکی کچھ قدر نہیں ہے۔ یہ جسقدر حضور کی خدمت میں حاضر کیا ہے۔ اوس سے بہت زیادہ اب بھی میرے پاس موجود ہے۔

اس حکایت سے مامون کے حسن انتظام۔ اور ملک کی مرفہ الحالی دونوں کا اندازہ ہوسکتا ہے۔

ملک کے ہر حصے میں معذور۔ محتاج۔ اپاہج۔ بیوہ۔ یتیم۔ سب کے روپیے مقرر تھے جو شاہی خزانے سے وقت معین پر اونکو ملا کرتے تھے۔ یہ بات سلطنت کے ضروری قوانین میں داخل تھی کہ جو شخص فقر و فاقہ کا شاکی ہو اوس مقام کا حاکم۔ یا اوسکو کوئی کام دے یا بیت المال سے وظیفہ مقرر کردے۔

**مامون** نے خراسان کے زمانۂ حکومت مین جو غفلت کی تھی اوسکا خمیازہ مدت تک کھینچنا پڑا تھا۔ اسلیے بغداد مین آکر اوسکا طرز حکومت بالکل بدل گیا۔ اب اوسکو ایک ایک جزئی واقعہ اور عام حالات کی اطلاع کا کچھ ایسا عشق ہوگیا کہ سنکر تعجب ہوتا ہے۔ سترہ سو عجوزہ عورتین مقرر تھین جو تمام دن شہر مین پھرتی تھین اور شہر کا کچا چٹھا اوسکو پہونچاتی تھین[۱] لیکن مامون کے سوا اور کسی کو اونکے نام و نشان سے اطلاع نہ تھی۔ ہر صیغہ پر جداگانہ خفیہ نویس اور واقعہ نگار مقرر تھے[۲] ۔ اور ملک کا کوئی ضروری واقعہ اوس سے مخفی نہین رہ سکتا تھا۔ لیکن یہ عجیب بات ہے کہ اس قسم کی کاوش کا جو عام اثر ہوتا ہے۔ یعنی ہر شخص سے بدگمان ہوجانا اور عوام کی آزادی سے تعرض کرنا ۔۔ مامون اوس سے بالکل بری تھا۔ اوسکی تاریخ زندگی کا ایک ایک حرف چھان ڈالو ایک واقعہ بھی ایسا نہین ملسکتا جس سے اوسکی اس کارروائی پر حرف آسکے۔ بخلاف اسکے اس محکمے نے رعایا کے حق مین عجیب عجیب فیاضیان دکھائین۔ ایک دن کسی سپاہی نے ایک شخص کو بیگار پکڑا۔ وہ دردناک آواز سے چلایا کہ "واعمرؓ" یعنی ہاے عمرؓ تم کہان ہو"۔ مامون کو اطلاع ہوئی۔ اوس شخص کو طلب کیا۔ اور کہا کہ کیا حضرت عمرؓ کا عدل تجھکو یاد آیا۔ اوسنے کہا ہان۔ مامون نے کہا "خدا کی قسم اگر میری رعیت حضرت عمرؓ کی رعیت کی سی ہوتی تو مین اونسے بھی زیادہ عادل ہوتا"۔ پھر اوسکو کچھ انعام دلایا اور

---

۱؎ آثار الدول قرمانی۔ خلافتہ مامون۔

۲؎ ابن خلکان۔ ترجمۂ راذخوی۔

کہنے دو۔ سچائی نے اوسکی زبان تیز کردی ہے۔ اور عباس کو گونگا بنا دیا ہے“۔
اخیر مین مقدمہ کا فیصلہ بڑھیا کے حق مین ہوا اور جائداد واپس دلادی گئی[۵۱]۔

مامون کی آزاد پسندی نے اوسکے عمال کو بھی اصول انصاف مین نہایت آزاد اور بیباک کردیا تھا۔

ایک بار خود **مامون** پر ایک شخص نے تیس ہزار کا دعویٰ دایر کیا۔ جسکی جوابدہی کے لئے اوسکو دار القضا مین حاضر ہونا پڑا۔ خدام نے قالین لاکر بچھایا کہ خلیفہ اوسپر تشریف فرما ہو۔ لیکن قاضی القضاۃ نے مامون سے کہا کہ یہان آپ اور مدعی دونون برابر درجہ رکھتے ہین۔ مامون نے کچھ برا نہ مانا۔ بلکہ اوسکے صلہ مین قاضی القضاۃ کی تنخواہ اضافہ کردی[۵۲]۔

مامون کی فیاض لائیت پر اگر کچھ نکتہ چینی ہوسکتی ہے تو یہ ہوسکتی ہے کہ اوسکا رحم و انصاف اعتدال کی حد سے آگے بڑھ گیا تھا جسکا یہ اثر تھا کہ اوسنے اپنے ذاتی حقوق کو بالکل نظرانداز کردیا تھا۔ بدزبان شعرا اوسکی ہجو مین لکھتے تھے مگر خبر نہین ہوتا تھا۔ خود اوسکے خدام گستاخیان کرتے تھے۔ لیکن اوسکو مطلقاً پروا نہین ہوتی تھی۔ **دعبل**[۵۳] نے ایک ہجو مین اوسکی نسبت لکھا۔

---

۵۱ دیکھو واسطۃ السلوک فی احوال الملوک۔ و عقد الفرید۔ جلد اول صفحہ ۱۲۔
۵۲ مستطرف۔ صفحہ ۱۱۰۔ جلد اول۔
۵۳ اوس زمانہ کا ایک نامور شاعر تھا۔ اور ہجوگوئی مین مشہور تھا۔

| شاد الله ذکرک بعد طول خمولہ | | واستنقذوک من الحضیض الاوھد |
|---|---|---|

یعنی میری قوم نے تیرے نام کو جو بالکل چھپا ہوا تھا شہرت دیدی۔ اور تجھکو پستی سے نکال کر بلندی پر بٹھا دیا"۔ مامون نے یہ ہجو سنی تو صرف یہ کہا کہ دعبل کو ایسی مبالغات کرتے ذرا شرم نہ آئی۔ میں گمنام کیسے تھا پیدا ہوا تو خلافت کی گود میں پیدا ہوا۔ اور دودھ پیا تو اوسکی چھاتیوں کا پیا[1]۔

ایک بار مامون کا چچا ابراہیم شاکی ہوا کہ دعبل کی بدزبانیاں حد سے گذر گئیں میری ایسی بری ہجو لکھی ہے۔ جو کسیطرح درگذر کے قابل نہیں۔ ابراہیم نے اوس ہجو کے کچھ اشعار بھی سنائے۔ مامون نے کہا۔ "چچا جان۔ اوسنے میری ہجو۔ اس سے بھی بڑھکر لکھی ہے۔ اور جو میں نے درگذر کی۔ امید ہے کہ آپ بھی ایسا ہی کرینگے"۔

دعبل کی بیہودہ گوئی سے سارا دربار نالاں تھا۔

ابوسعد مخزومی نے متعدد بار مامون کو بھڑکایا۔ کہ آخر درگذر کہاں تک۔ مامون نے کہا۔ "اچھا اگر بدلا ہی لینا ہے تو تم بھی اوسکی ہجو لکھدو۔ مگر صرف یہ لکھو کہ دعبل لوگوں کی ہجو میں جو کچھ کہتا ہے غلط کہتا ہے"۔ مامون اکثر کہا کرتا تھا کہ "مجھکو عفو میں جو مزا آتا ہے۔ اگر لوگ جان جائیں تو جرم اور نافرمانی کو میرے پاس تحفہ لیکر آئیں"۔

مختلف وقتوں میں رعایا۔ خاندان خلافت۔ حکام۔ عمال سب کی شکایتیں یا اور دادخواہوں نے جو عرضیاں دی ہیں اور مامون نے اوپر اپنے خاص لفظوں میں احکام لکھے ہیں

---

[1] تاریخ الخلفاء سیوطی وابن خلکان ترجمہ دعبل۔

انمین سے چند اس موقع پر ہم نقل کرتے ہین[1] - توقیعون کی عبارت سے پہلے ان کو ہم صرف یہ بتادینگے کہ کسکی نسبت تھی - لیکن جو احکام ہین وہ مامون کے خاص الفاظ ہین جنکا ترجمہ کردیا گیا ہے -

| مامون کی تحریر | سرنشیان |
|---|---|
| شریف کی پہچان ہے کہ اپنے سے بڑے کو دبالے اور چھوٹے سے خود دب جائے - تم کسمین ہو - | ابن ہشام کی نسبت |
| جسوقت تک ایک شخص بھی میرے دروازے پر تیرا شاکی موجود ہوگا تجھکو میرے دربار مین رسائی نہوگی - | ہشام کی نسبت |
| اے ابوعباد - حق اور باطل مین کچھ رشتہ نہین ہے - | ابوعباد کی نسبت |
| "فاذا نفخ فی الصور فلا انساب بینھم" یعنی جب نفخ صور ہوگا تو نسب جاتے رہین گے - | ابوعیسیٰ کی نسبت جو مامون کا بھائی تھا |
| اے حمید - تقرب درگاہ پر نہ بھولنا - حق - مین - تو - اور کمینہ غلام دونون برابر ہین - | حمید طوسی کی نسبت |
| تیرا بے تمیز اور درشت خو ہونا تو مینے گوارا کیا - لیکن رعایا پر ظلم کرنا تو نہین برداشت کرسکتا ہون - | بن الفضل طوسی کی نسبت |
| اے عمر اپنی دولت کو عدل سے آباد کر - ظلم تو اسکا ڈھادینے والا ہے - | عمر بن مسعدہ کی نسبت |

[1] ان توقیعات کو مصنف عقد الفرید نے توقیعات المامون کے ذیل مین بالفاظہا نقل کیا ہے -

اس موقع پر جب ہم مامون کے عدل و انصاف کی داستان سنا رہے ہیں تو ہمارا فرض ہے کہ اوسکے عہد خلافت کی مسلسل بغاوتوں پر ایک اجمالی مگر دقیقہ بیں نگاہ ڈالیں کیونکہ عام خیال ـ انصاف ـ اور بغاوت ـ کو ہمعصر نہیں فرض کرسکتا ـ مامون کی تاریخ اس قسم کی ناگزیر معرکہ آرائیوں سے مملو ہے ـ لیکن جو کچھ ہوا اتفاقی واقعات کا نتیجہ تھا ـ ورنہ اس خصوص میں اوسکا دامن انصاف ہر ایک قسم کے داغ سے پاک ہے ـ ہارون الرشید کا دربار دو مختلف قوتوں یعنی عرب و ایرانی نسل سے مرکب تھا یہ وراثت اوسکی دونو بیٹے مامون و امین میں آکر منقسم ہوگئی ـ مامون ـ ماں کی طرف سے عجمی تھا ـ اوسکا وزیر بھی ایک نومسلم مجوسی تھا ـ تقسیم کی رو سے ـ ملک کے جو صوبے ملے وہ بالکل عجم کے حصے تھے ان باتوں کا لازمی اثر تھا کہ گروہ عرب کو مامون کے ساتھ کچھ ہمدردی نہ ہو ـ

امین سے جو معرکے شروع ہوئے تو وہ قطعاً ہمت ہار چکا تھا لیکن **ذوالریاستین** جو اوسکا ندیم اور وزیر تھا ـ ثابت قدم رہا ـ اور اپنے حسن تدبیر سے آخر کامیاب ہوا ـ مامون نے بھی اسکے صلے میں اعتدال سے کچھ بڑھکر رعایات کی اور اوسکو سیاہ و سپید کا مالک بنا دیا ـ اسی بات پر عرب کا گروہ بگڑ گیا ـ لیکن مامون کو اس وقت تک اس واقعے کی اطلاع ہو سکی کہ ذوالریاستین کے اقتدار نے اصل حالات سے مطلع ہونے کے تمام راستے مسدود کر دیے تھے ـ

**سادات** جو خلافت کو اپنا اصلی حق سمجھتے تھے ـ ہمیشہ ایسے موقعوں کی تاک میں رہتے

تھے - ہر طرف اوٹھ کھڑے ہوئے - اور تمام ملک کو ہلا دیا اس حالت مین اگر کسی سے ہمدردی کی توقع ہو سکتی تھی تو وہ صرف عباسی خاندان تھا - لیکن مامون نے حضرت امام علی رضاؑ کو ولیعہد بنا کر یہ بات بھی کھودی - مدت تک بغاوت کا سلسلہ قایم رہا - اور اسوجہ سے طول پکڑتا گیا کہ سادات پر مامون کسی قسم کی سختی نہین کرسکتا تھا وہ یون ہی نرم دل اور فیاض طبع تھا - اوسپر شیعہ پن کے پرتو نے اور بھی سادات کا گرویدہ کر رکھا تھا - اِن باغیون پر قابو پاتا تھا اور چھوڑ دیتا تھا - لیکن وہ اور بھی شوخ اور تیز ہوتے جاتے تھے -

اس سلسلہ کے علاوہ اور جو بغاوتین ہوئین وہ ایسی ہی عام بغاوتین ہین - جیسے کہ شخصی حکومتون مین ہوا ہی کرتی ہین - ہمکو ایشیا کی کوئی سلطنت ایسی نہین معلوم ہے - جہان آئے دن ایسے معمولی فتنے نہین اوٹھا کرتے - اسکے ساتھ ہمکو یہ بھی خیال کرنا چاہیے کہ اوسوقت رعایا سے ہتھیار لے لینے کا کوئی قانون نہ تھا - اور اسوجہ سے سلطنت اور رعایا کی قوت ایک حیثیت سے یکسان نسبت رکھتی تھی - اِن سب پر اتنا اور زیادہ کرنا چاہیے کہ جن لوگون نے بغاوت کے علم بلند کیے - وہ اکثر عرب کی قوم سے تھے - جو آجتک اطاعت کے حلقے سے آزاد رہتی آئی ہے - اور شاید ہمیشہ ایسی ہی آزاد رہیگی شاید ایک معترض نہایت آسانی سے مامون پر یہ الزام لگائے کہ ذو الریاستین جسنے مامون کی بنیاد حکومت کو گرتے گرتے سنبھال لیا - خود مامون کے اشارے سے قتل کیا گیا - لیکن ہم پوچھتے ہین کہ آخر علاج کیا تھا - نہ ذو الریاستین اپنی خودسری سے باز آسکتا تھا

نہ اہل عرب اوسکے سامنے سر جھکا سکتے تھے۔ موقع ایسا آپڑا تھا کہ بقائے خلافت۔ اور ذوالریاستین۔ کا اجماع ناممکن ہوگیا تھا۔ مامون نے ذوالریاستین کو خلافت کے نذر کر دیا۔ اب اگر یہ الزام کی بات ہے۔ تو ہو۔ ہم مامون کو اس سے نہیں بچا سکتے۔ ہاں۔ اسکا جواب ہمارے پاس بھی نہیں۔ کہ ذوالریاستین کے قاتلوں کو اوسنے کیوں قتل کرادیا۔ شاید پالیسی کے وسیع قانون میں یہ باتیں روا رکھی گئی ہوں

ایک بار مامون نے احمد بن داؤد سے مخاطب ہوکر ایک نہایت پولٹیکل تقریر کی تھی جسکا اس موقع پر نقل کرنا نہایت موزوں ہے۔ اوسنے کہا کہ بادشاہ بعض وقت اپنے خاص ارکان دولت کے ساتھ جو باتیں کرگذرتا ہے۔ عوام ہرگز اسکا انصاف نہیں کر سکتے وہ دیکھتے ہیں کہ وزیر یا نائب السلطنت نے۔ جو وفاداریاں کی تھیں اوسکے بار سے بادشاہ کی گردن کبھی ہلکی نہیں ہو سکتی۔ وہ بے تکلف رائے لگا لیتے ہیں کہ بادشاہ نے جو کچھ کیا محض حسد یا سنگدلی کی وجہ سے کیا۔ لیکن اونکو کیا معلوم ہے کہ اوسکے بعض اعمال جو سلطنت کے جانبدار ہیں۔ اب بادشاہ دو مجبوریوں میں گھر جاتا ہے نہ اس راز کو عوام پر ظاہر کرسکتا نہ اوس وزیر یا ائمہ سے درگذر کرسکتا۔ مجبوراً درگذر رہی جو ظاہر میں نکرنا چاہیے وہ جانتا ہے کہ عوام تو کیا خواص بھی اوسکو وجہ نہ رکھیں گے۔ لیکن ضرورت کسیکی نکتہ چینی کی پروا نہیں کرسکتی[51] یہ شخصی حکومت کا دور

[51] دیکھو رسالہ حکم و آداب صفحہ ۶۔

مامون کے عہد مین بھی پوری قوت کے ساتھ قایم تھا۔ لیکن وہ اس بدعت کا موجد نہین ہے۔ اور اگر اوسکی چلتی تو اس حالت مین ایک مفید انقلاب پیدا ہو جاتا۔ بنوامیہ۔ اور عباسیہ دونون نے اپنے طریق عمل سے خلافت اسلام کو خاندانی ترکہ قرار دیا تھا۔ مامون پہلا شخص ہے جسنے اس جابرانہ قانون کو مٹا دینا چاہا۔ اگرچہ افسوس ہے کہ کامیاب نہ ہوسکا۔ اوسنے بڑی تحقیق اور تجربہ کے بعد ایک ایسے برگزیدہ[۱] شخص کو ولیعہدی کے لئے انتخاب کیا جو خاندان شاہی سے کچھ واسطہ نہین رکھتے تھے۔ بلکہ خاندان عباس اونکے ساتھ ایک موروثی رقابت کا خیال رکھتا تھا۔ یہی بات تھی کہ اونکے انتخاب پر آل عباس دفعۃً برہم ہوگئی اور تمام ملک مین بغاوتین برپا ہوگئین۔ تاہم مامون نے وہی کیا جو سچی کانشنس کی رو سے اوسکو کرنا چاہیئے تھا۔

جب اونکو زہر دیدیا گیا۔ اور مامون کو پورا تجربہ ہوگیا کہ جو خاندان ڈیڑھ سو برس سے خلافت پر قبضہ کرتا آیا ہے وہ کسیطرح اپنے فرضی حق سے باز نہین آسکتا تو مجبورانہ اوسنے بھی وہی کیا جو اوسکے اسلاف کرتے آئے تھے۔ تاہم اس بات سے کہ اوسنے اپنی اولاد کو چھوڑکر۔ جو حکومت کی قابلیت بھی رکھتی تھی۔ اپنے بھائی کو منتخب کیا۔ ایک ایسی عالی حوصلگی اور سچی بےغرضی کا ثبوت ملتا ہے جو تمام تاریخ اسلام مین بے نظیر ہے۔ گو مامون کی اولاد خلافت کے ناقابل نہ تھی۔ مگر اسمین شک نہین کہ اوسکا لائق بھائی جو اپنے عہد مین معتصم باللہ کے لقب سے پکارا گیا۔ قابلیت سلطنت کے لحاظ سے حق

[۱] حضرت علی رضا علیہ السلام مراد ہین۔

جاتے کہتا تھا۔

مامون کے عہد میں دوسری قوموں کو جو حقوق حاصل تھے۔ عہد سے عہد

کو بمشکل میں ہی اوس سے زیادہ میں ہوسکتے۔ یہود۔ مجوس۔ عیسائی۔ لامذہب۔

اوسکی وسیع حکومت میں نہایت آزادی سے بسر کرتے تھے۔ خاص دارالخلافہ بغداد میں

ہر سمت سے گرجے۔ اور جہاں تہاں آتش کدے موجود تھے۔ جنمیں رات دن ناقوس

کی صدائیں گونجتی رہتی تھیں۔ دربار میں ہر مذہب و ملت کے علماء و فضلاء حاضر رہتے تھے

اور مامون اونکے ساتھ نہایت عزت و توقیر سے پیش آتا تھا۔ جبرئیل بن بختیشوع جو ایک

عیسائی فاضل تھا اوسکی اسقدر توقیر کرتا تھا کہ عام حکم دیا تھا کہ جو شخص کسی ملک کا عہدہ پر مقرر

کیا جائے پہلے جبرئیل کی خدمت میں سلام کو جائے۔ خراسان میں جو گورنر مقرر ہوا تھا

اوسکا نسیل یعنی محرر اعظم ایک عیسائی کو مقرر کیا۔ جسکا نام عبدوس تھا۔ اوسکی بے تعصبی

کے ثبوت کے لئے ہم ذیل کی حکایت کافی سمجھتے ہیں۔ جسکی نظیر آج بھی کسی عہد سے

ملک میں نہیں مل سکتی۔

**عبد المسیح** بن اسحاق کندی جو ایک عیسائی عالم اور عرب ملکی عہدہ پر ممتاز تھا

مامون کے ایک عزیز کا دلی دوست تھا۔

اس ہاشمی نے عبد المسیح کو نہایت نرم لفظوں میں۔ ایک دوستانہ خط لکھا کہ اگر

آپ مذہب اسلام قبول کرلیں تو خوب ہو۔ مجھکو افسوس ہے کہ ایک ایسے سچے مہربان

---

۵ دیکھو طبقات الاطبا ترجمہ جبرئیل بن بختیشوع ۔ ۵ اسائکلو پیڈیا۔ برٹانیکا۔ ذکر مامون الرشید

کی طرف جیسا اسلام ہے ابتک آپ مائل نہین ہوے ہین"۔ اس خط کے جواب مین عبد المسیح نے جو کچھ لکھا کوئی شخص جبتک خود نہ دیکھ لے اوسکا اندازہ نہین کرسکتا۔ اوس برگزیدہ رہنماے خلق یعنی محمد مصطفےٰ اور قرآن مجید و صحابہ کی نسبت وہ الفاظ لکھے کہ سُنکر دل کانپ جاتا ہے۔ یہ پورا خط جو ایک رسالہ کی شکل مین ہے بمقام لندن مطبع گلبرٹ اور رونگٹن۔ تھوڑے دن ہوے چھاپا گیا ہے۔ مینے خود اوسکو دیکھا ہے۔ اور ناظرین کو یقین دلاتا ہون کہ وہ دیکھنے کے وقت ایک ایک حرف پر میرا دل لرزجاتا تھا۔ اگر آج عبد المسیح زندہ ہوتا تو تعزیرات ہند کے اثر سے کبھی نہ بچ سکتا۔ مامون کے سامنے یہ خط پیش ہوا تو اوسنے پڑھکر صرف یہ کہا کہ "جو مذہب دنیا کے کام کا ہے وہ زردشت کا مذہب ہے۔ اور جو محض آخرت کے لئے مفید ہے وہ عیسائی مذہب ہے۔ لیکن دین و دنیا دونون کے لئے جو مذہب موزون ہے وہ اسلام ہے"۔†

† افسوس ہے کہ اسپر بھی یورپین مصنفین کو تسکین نہین ہے۔ اور وہ تاریخی تصنیفات مین بھی ہمیشہ بادشاہان اسلام پر ایسے طریقے سے حملہ کرجاتے ہین۔ جسکی اصلی زد اسلام پر پڑتی ہے۔ ناواقف مورخین ایک طرف۔ مسٹر پامر صاحب جنکی عربیت کا ہمکو بھی اعتراف ہے۔ اور جنکی نظم و نثر عربی و فارسی کا مجموعہ حال مین چھاپا گیا ہے۔ تاریخ ہرون الرشید کے صفحہ ۲۲۲ مین لکھتے ہین کہ "اوسکے بیہودہ درباریون نے یہ بات اوسکے ذہن نشین کردی تھی۔ بلکہ کل پیرو اسلام اسبات کو اوسوقت مین اور کچھ مسلمان اب بھی سمجھتے ہین کہ کافر خدا کی مخلوق ہی نہین کہا جا سکتا"۔

ہم نہین جانتے کہ پامر صاحب کو ایسے محیط اور عام اتہام کی جرأت اپنی معلومات تاریخ دانی

اِن باتوں پر بھی مامون کی تاریخ کو ہم بیداغ نہیں کہہ سکتے۔ ہمکو ڈر ہے کہ آگے چلکر جہاں مامون کے مذہب کا ذکر آئے گا ایک خاص مسئلہ میں اوسکا مذہبی جوش دیکھکر شاید ناظرین اوسکی تمام خوبیاں دفعتاً بھول جائیں۔

## ذوق علمی۔ رصد خانہ۔ زمین کی پیمائش۔ فنون فلسفیہ کے ترجمے۔ علوم کی اشاعت

اگرچہ خاندانی جھگڑے۔ ضروری لڑائیاں۔ روم کی مہمات۔ بار ہا انتظامات

(بقیہ حاشیہ صفحہ ۱۷۱) کہ کر ہوئی۔ جس تاریخ پر اوسکو ناز ہے وہ ہمارے سامنے موجود ہے۔ نامہ نگار صاحب اگر یہ بات یاد رکھتے تو اچھا ہوتا کہ جب خدا کی دنیا مسلمان مجاہدوں کے ہاتھ میں دیدی گئی تھی جن لوگوں نے ہزاروں لاکھوں عیسائیوں اور گرجوں کی حفاظت کا قطعی عہد لکھدیا وہ خلفاء راشدین تھے جو ہر باب میں مسلمانوں کے رہنما تسلیم کئے گئے ہیں۔ کیا عمر بن عبدالعزیز رحمہ نے دمشق کے عامل کو فرمان بھیجا کہ ولید نے گرجے کو توڑ کر مسجد میں جو اضافہ کر لیا تھا وہ ڈھا دیا جاوے اور عیسائیوں کو اجازت دیجاوے کہ وہاں پھر گرجا بنالیں[۵] عمر ثانی نہیں تسلیم کئے گئے ہیں اور کیا وہ لاکھوں گرجے مسلمانوں کے جائز۔ ناجائز نہ تھے۔ کیا خاص دولت عباسیہ کے عہد میں دار الخلافت بغداد میں سیکڑوں ہزاروں عالیشان گرجے نہیں تعمیر ہوئے۔ جہاں نہایت آبادی تھی

[۵] فتوح البلدان صفحہ [illegible]۔

کام تھے - جو مامون کے روزانہ اوقات - اور دل و دماغ کو مصروف رکھتے تھے - تاہم اوسکے علمی ذوق پر غالب نہین آسکتے تھے - جب وہ مصر گیا تو ایک شخص نے اوسکو مبارکباد دی کہ آج عراق - حجاز - شام - مصر - سب آپکے زیرنگین ہین - اور رسول اللہ کے ابن عم ہونے کا شرف ان سب پر مستزاد ہے - مامون نے کہا - "ہان مگر یہ آرزو ہنوز باقی ہے کہ مجلس عام مین شایقین حدیث جمع ہون اور مستملی میرے سامنے

(بقیہ حاشیہ صفحہ ۱۷۲) ہر ایک قسم کی مذہبی رسوم ادا کیجاتی تھین - ہم ہامر صاحب کے ہم خیال مصنفین کی خدمت مین عرض کرتے ہین کہ اگر اونکو شبہہ ہو تو - دیر الروم - دیر اشمونی - دیر الثعالب - دیر درثنا - دیر درمالس - دیر سمالو - دیر عذاری - دیر العاصیہ - دیر الزریقیہ - دیر الزندرود کے حالات معجم البلدان مین پڑہین ۹۱ - عضد الدولہ دیلمی کہ دیلمی خاندان کا سرتاج اور خلافت بغداد کی قسمت کا مالک تھا - اوسکا وزیر اعظم نصر بن ہرون ایک عیسائی رئیس زادہ تھا - اوسی نے عضد الدولہ کی خاص اجازت سے تمام ممالک اسلامی مین جا بجا گرجے تعمیر کرائے ۹۲ -

بے شبہہ مسلمانون مین ایسے بھی تنگدل لوگ گذرے ہین - جو دوسرے مذہبون کی آزادی کو صدمہ پہونچاتے تھے - لیکن یہ شخصی حالتین ہین - اور اون سے عام راے کا اندازہ نہین ہو سکتا - ہمکو معلوم ہے کہ علی بن سلیمان گورنر مصر نے - مصر کے تمام گرجے ڈہا دئے تھے - لیکن اوسی کے

[۹۱] اون مین عیسائیون کے اور بہت سے گرجے تھے لیکن ہمنے مشہور اور ممتاز گرجون کے نام لکھے ہین - بعض گرجے خاص خاص تیوہارون کے لئے مخصوص تھے - جہان اوقات معینہ پر بڑا مجمع ہوتا تھا - اور بڑی شان و شوکت سے عیسائی - اپنے مراسم مذہبی ادا کرتے تھے - [۹۲] دیکھو روضۃ الصفا و حبیب السیر ذکر سلطنت عضد الدولہ

بیٹھا ہوا درس کہے کہ ہاں وہ کیا حدیث ہے میں بیان کرنا شروع کردوں کہ حماد نے یہ روایت کی الغرض بحث میں وہ اسلامی علوم کو حد کمال تک حاصل کرچکا تھا۔ اب فلسفہ ریاضی ہوا۔ اور دن رات اسی مذاکرے میں بسر کرتا تھا۔

اوسکے علمی ذوق کا اندازہ اس سے ہو سکتا ہے کہ اوسکی آستینوں پر اقلیدس کے مقالۂ اولے کی شکل سحم کا طغرا سا ہوتا تھا۔ کیونکہ یہ شکل اوسکو نہایت مرغوب تھی

جامع مسجد ۲۱۲ھ میں اس کی بنیاد ڈالی گئی جس کو عیسیٰ ابن موسیٰ نے جو خاندان عباس سے تھا اور ۲۱۳ھ میں مصر کا گورنر مقرر ہوا خاص سرکاری خزانے سے کل گرجے از سر نو تعمیر کرا دیئے[۱۵]

مسلمانوں کی حکومت میں دوسرے مذہب والوں کو جو ملکی حقوق ملتے رہے ہیں۔ کون گورنمنٹ اوس سے بڑھکر دیگی ہے۔ تاریخ ابن خلکان وفوات الوفیات میں بہت سے یہودی اور عیسائیوں کے نام ملتے ہیں جو سلطنت میں بڑے بڑے معزز عہدوں پر ممتاز رہے ہیں۔ آثار اسلام سے عبدالملک بن مروان کی سلطنت تک تمام دیوان کا دفتر رومی۔ وفارسی زبان میں رہا اور اتنی وسیع مدت تک خراج کے محکمے میں عموماً دوسری ہی قومیں سیاہ و سپید کی مالک تھیں۔ اکثر جہانگیری فیاضیوں کو بوجہ مسلمان کا ایک حصہ جانتا ہے۔ عام میل جول کے لحاظ سے دیکھو تو تاریخ کے ہر صفحہ میں مسلمانوں کی بے تعصبی کی شہادت ملتی ہے سیکڑوں عیسائی اور یہودی علماء جو عباسیوں کے درباروں میں تھے اون سے ملنا کس

[۱۵] دیکھو حسن المحاضرہ تاریخ مصر بامر و اعلات ص

اسی وجہ سے عربی مین پانچوین شکل کو شکل ماموتی کہتے ہین - غالباً مامون کے سوا اور کسی بادشاہ اسلام کو یہ فخر نہین حاصل ہے - کہ اوسکے نام سے کوئی علمی اصطلاح قایم ہوئی ہو -

ہرون الرشید کا قایم کیا ہوا - بیت الحکمۃ موجود تھا جسمین پارسی عیسائی یہودی - ہندو - مترجمین نوکر تھے - اور فنون حکمت کے متعلق تصنیف اور

(بقیہ حاشیہ صفحہ ۱۷۴) سب بے تکلفی اور یگانگت سے ملتے تھے - جبرئیل جو ایک عیسائی فاضل تھا اُسکو ہرون الرشید نے علاوہ بے انتہا جاگیرون اور صلون کے یہ عزت دی تھی کہ دربار مین جو شخص کوئی حاجت پیش کرنی چاہتا تھا اوسکو پہلے جبرئیل کی خدمت مین باضابطہ حاضر ہونا پڑتا تھا - اوسکا بیٹا بختیشوع جاہ و منزلت کے اس پایہ تک پہونچا کہ لباس و آرایش مین خلیفہ متوکل باللہ کا ہمسر گنا جاتا تھا[۵] - خلیفہ المعتصم باللہ حکیم سلمویہ کی بیماری مین خود عیادت کو جایا تھا - اور جب اوسنے انتقال کیا تو ایک دن کھانا نہین کھایا - اور حکم دیا کہ اوسکا جنازہ دار الخلافۃ مین لاکر رکھا جاوے اور اوسکے عزیز بخور و شمع کے ساتھ عیسائیون کے طریقے موافق اسپر نماز پڑھین - خلیفہ معتضد باللہ کے دربار مین جہان تمام وزرا اور امرا دست بستہ کھڑے رہتے تھے صرف وزیر اعظم اور ثابت بن قرہ کو جو ایک صابی المذہب عالم تھا بیٹھنے کی اجازت تھی - ایک دن معتضد اور ثابت بن قرہ ہاتھ مین ہاتھ ڈالکر ٹہل رہے تھے کہ دفعتہً معتضد نے ہاتھ کھینچ لیا - ثابت ڈر گیا - معتضد نے کہا ڈرو نہین - میرا ہاتھ اوپر تھا - مینے یہ گستاخی پسند نہ کی - اہل علم کا ہاتھ اوپر چاہیئے - ابتدا مین مسلمانون نے انہین قومون سے علوم و فنون سیکھے اور جب خود استادی کے رتبہ پر پہونچے تو کس سیر چشمی اور فیاضی سے اونکو علوم و فنون کی تعلیم دیکر شاگردی

[۵] طبقات الاطبا و راس الی اصیبعۃ مین جبرئیل و بختیشوع کے حالات پڑھو -

ترجمے کرتے رہتے تھے۔ لیکن اتنک جو سرمایہ جمع ہوا تھا۔ وہ مامون کے شوق علمی کے لئے کافی نہ تھا۔

ایک رات خواب میں دیکھا۔ کہ ایک محترم شخص تخت پر جلوہ فرما ہے۔ مامون نے نزدیک جا کر پوچھا۔ "آپکا اسم مبارک"۔ تخت نشین نے کہا "ارسطو" مامون پر خوشی کی ایک عجیب کیفیت طاری ہوئی۔ پھر عرض کیا کہ "حضرت دنیا میں کیا چیز اچھی ہے"

(بقیہ حاشیہ صفحہ ۱۷۵) کا حق ادا کیا۔ اور کتابیں اخلاص اور تالیف کی دوستانہ گرمجوشیاں آج بھی تعجب کی نگاہ سے دیکھی جاتی ہیں۔ علامہ شہرستانی الرمی نے جو مسلمانوں کے ایک شہرے درجے کے فیلسوف مؤرخ ہیں۔ ابو اسحٰق صابی کا ایسا حسرت انگیز مرثیہ لکھا کہ اگر اس کا ہم مذہب اور نہایت دلی دوست بھی لکھتا تو اس سے زیادہ درد انگیز اور پُر اثر نہ لکھ سکتا۔ اس سے زیادہ کیا ہو سکتا ہے کہ علامہ موصوف جب کبھی ابو اسحٰق صابی کے مزار کی طرف سے گذرتے تھے تو محض اس کی تعظیم کے لئے سواری سے اتر پڑتے تھے اور اسکی قبر کے سامنے سے پیادہ گذرتے تھے[1]۔

ہمکو افسوس ہے کہ اس ضمنی بحث کو گو ہم نے بہت کچھ سمیٹ کر لکھا۔ تاہم موقع اور مقام کی حیثیت سے زیادہ لکھ گئے ناظرین معاف فرمائیں لیکن خیال رکھیں کہ ہماری اس بحث کے مخاطب صرف ناآشنا صاحب ہیں یورپ اور کے ہم زبان اور ہم خیال ہیں۔ اور اسی خیال سے ہمنے اس بحث کو ذرا طول دیدیا۔

[1] دیکھو تاریخ الحکماء امری مذکرہ ابو اسحٰق صابی۔ ابن خلکان میں اس مرثیہ کے چند اشعار بھی نقل کئے گئے ہیں

خیالی ارسطو نے جواب دیا - "جسکو عقل اچھا کہے" - دوبارہ مامون نے درخواست کی کہ مجھکو کوئی نصیحت ارشاد ہو - جواب ملا کہ "توحید - اور صحبت نیک - ہاتھ سے نہ دینا"[۵۱]

مامون یون ہی فلسفہ پر مٹا ہوا تھا - ارسطو کی زیارت نے اور بھی آگ پر روغن کا کام دیا - اوسنے قیصر روم کو خط لکھا کہ ارسطو کی جسقدر تصانیف مل سکین - دار الخلافہ کو روانہ کیجایئن" - یہ وہ زمانہ تھا - کہ بادشاہان اسلام کے معمولی خطوط - قیصر وفغفور پر فرمان کا اثر رکھتے تھے قیصر تعمیل ارشاد پر مستعد ہوا - مگر روم کے اطراف مین فلسفہ خود گمنام ہو چکا تھا - بڑی تلاش سے ایک راہب ملا جسنے پتہ دیا کہ یونان مین ایک مکان ہے جو قسطنطین کے زمانہ سے مقفل ہے - اور جتنے تاجدار اوسکے بعد تخت نشین ہوئے قفلون کی تعداد بڑھاتے گئے - قسطنطین نے فلسفہ کی تمام کتابین ہر جگہ سے جمع کرکے اوس مکان مین بند کرادی تھین - کہ اگر فلسفہ وحکمت کو آزادی ملی تو دین عیسوی کو سخت صدمے اوٹھانے پڑینگے -

راہب کی ہدایت پر یہ پرخطر خزانہ کھولا گیا - تو بہت سی کتابین محفوظ ملین - لیکن قیصر کو اب یہ خیال پیدا ہوا کہ مسلمانون کے ساتھ ایسی فیاضی مذہباً ممنوع تو نہ ہو - ارکان دولت نے متفق اللفظ عرض کیا کہ "کچھ مضایقہ نہین - فلسفہ اگر مسلمانون مین پھیلا تو اونکے مذہبی جوش کو بھی ٹھنڈا کرکے رہیگا" قیصر نے بھی یہی مناسب سمجھا اور پانچ اونٹ

[۵۱] اس خواب کا تذکرہ صاحب کشف الظنون نے ذکر حکمت مین اور علامہ ابن ابی اصیبعہ نے حنین کے ترجمہ مین مختلف روایتون کے ساتھ کیا ہے - مینے جو روایت لکھی وہ نامۂ دانشوران ناصری سے لکھی ۱۲

لاد کر خاص فلسفہ کی کتابیں مامون کے پاس روانہ کیں مامون نے تصنیفات ارسطو کے ترجمے پر یعقوب بن اسحاق کندی کو مامور کیا جو مختلف زبانوں کے جانے اور تحقیقات علمی میں عموماً بے نظیر مانا جاتا تھا۔ مامون نے خود بھی حجاج بن المطر یوحنا بن البطریق سلما۔ کو جو بیت الحکمۃ کے مہتمم اور افسر تھے اس غرض سے روم بھیجا کہ ایسی تسدسے کتابیں انتخاب کر کے لائیں آرمینیہ مصر۔ شام قبرص۔ اور دوسرے مقامات میں بھی قاصد بھیجے اور لاکھوں روپئے عنایت کئے کہ جستہ جستہ صرف سے اور سطح ممکن ہو فلسفی تصنیفات بہم ہو جائیں۔ اسی زمانہ میں قسطاس لوقا ایک عیسائی فلاسفر اپنے شوق سے روم گیا اور بہت حکمت کی بہت سی کتابیں بہم ہو گئیں۔ مامون کو اوسکا حال معلوم ہوا تو بلا بھیجا اور بیت الحکمۃ میں ترجمے کے کام پر مقرر کیا سہل بن ہارون کو جو ایک فارسی النسل حکیم تھا۔ مجوسیوں کے علوم و فنون کے ترجمے کی خدمت دی۔[1]

مامون کی التفات اور توجہ دیکھکر تمام د ماغوں میں یہ جوش پھیل گیا۔ محمد۔ واحمد وحسن نے جو مامون کے خاص ندیم۔ اور ہندسہ۔ حیل۔ موسیقی۔ میں اوستاد وقت مشہور تھے روم کے اطراف میں بہت سے ایلچی بھیجے۔ اور فنون حکمیہ کی ہزاروں کتابیں منگوائیں دور دور دراز ملکوں سے مترجم بلوائے اور بیش قرار تنخواہوں پر ترجمہ کرنے کے لئے

---

[1] یہ تمام تفصیل ہم اپنے رسالہ "مسلمانوں کی گذشتہ تعلیم" میں لکھ چکے ہیں۔ اور اوسکو کیمید بعیر کے سامنے یہاں نقل کر دیا ہے۔ ۱۲

نوکر رکھا۔

جبریل بن بختیشوع المتوفی ۲۱۵ھ جو ایک عیسائی طبیب اور دربارِ خلافت کا بڑا رکن تھا اوسنے بھی ترجمہ کے کام مین بڑی فیاضیان دکھائین۔ ہرونی و مامونی فیاضیون نے مال و دولت کے اعتبار سے اوسکو ایک مستقل والی ملک بنا دیا تھا[۱]۔

اِس عہد مین جن کتابون کے ترجمے ہوئے وہ یونانی۔ فارسی۔ کالڈی قبطی۔ شامی۔ زبانون کی تھین۔

جن بادشاہون سے دوستانہ تعلق تھا۔ چونکہ مامون کا میلان طبیعت اسی طرف پاتے تھے۔ اسی مذاق کے تحفے و ہدایا بھیجتے تھے۔ ہندوستان کے ایک راجہ نے

---

[۱] علامہ ابن ابی اصیبعہ نے اپنی تاریخ مین جبریل کی آمدنی و مصارف کا ایک مفصل نقشہ نقل کیا ہے جو جبریل کے مرنے کے بعد اوسکے خزانہ میں پایا گیا تھا۔ ہم اس موقع پر صرف آمدنی کی بعض مدات لکھتے ہین جس سے معلوم ہوگا کہ خاندان عباسی نے کس بے نظیر فیاضی سے اپنے دربار مین اہل کمال جمع کیے تھے اور یہ کہ اونکی فیاضیون مین مسلمان اور دوسری قومین برابر حصّہ رکھتی تھین۔

تفصیل آمدنی۔ "عام صیغہ سے دس ہزار درہم ماہوار۔ خاص صیغہ سے پچاس ہزار درہم ماہوار لباس کے لئے پچاس ہزار درہم ماہوار۔ خوراک کے لئے پانچ ہزار درہم ماہوار۔ روزہ کے افطار مین پچاس ہزار درہم۔ قطر کے دن پچاس ہزار درہم۔ خلیفہ کی فصد کے دن ہر دفعہ پچاس ہزار درہم۔ دوا پلانے کے لئے سال مین دوبار پچاس ہزار درہم۔ اسکے علاوہ خاندان شاہی اور دربار وزارت سے جو روزینے مقرر تھے اونکی یہ تفصیل ہے۔ زبیدہ خاتون۔ پچاس ہزار درہم سال عباسہ پچاس ہزار درہم۔ فاطمہ ستر ہزار درہم۔ عیسی بن جعفر پچاس ہزار۔ ابراہیم بن عثمان۔ تیس ہزار درہم یحییٰ بن خالد برمکی چھ لاکھ درہم سال جعفر برمکی بارہ لاکھ درہم فضل بن یحییٰ چھ لاکھ درہم۔ فضل بن الربیع پچاس ہزار درہم۔ ۱۲

اپنی ریاست کے مشہور حکیم **دوبان** کو اونکی خدمت میں بھیجا - اور خط میں لکھا کہ جو ہدیہ آپکی خدمت میں روانہ کرتا ہوں دنیا میں اوس سے بڑھکر مفید - اونا در - اور عزیز تحفہ نہیں ہوسکتا"

اس حکیم نے کسطرح معلوم کیا تھا - کہ ایوان **کسریٰ** میں ایک صندوق ہے جس میں نوشیروان کے وزیر کی ایک نہایت بے مثل تصنیف چھپا کر رکھی گئی ہے مامون سے کہکر اوسے صندوق منگوایا کھولا گیا تو دیبا کے ٹکڑے میں لپٹا ہوا دیبا سو ورق کا ایک رسالہ ملا - مامون نے اوسکا ترجمہ سنا تو نہایت متاثر ہوا - اور فضل بن سہل سے مخاطب ہوکر کہا کہ "خدا کی قسم کلام اسکو کہتے ہیں - وہ نہیں جو ہم لوگ کیا کرتے ہیں"[1]

حجاج بن یوسف کوفی - قسطا بن لوقا البعلبکی - ابو حسان - سلما - حنین بن اسحٰق - سہل بن ہرون - ابوجعفر یحییٰ ابن عدی - محمد بن موسیٰ خوارزمی - حسن بن شاکر احمد بن شاکر - علی ابن العباس بن احمد جوہری - یعقوب کندی - یوحنا بن ماسویہ - ابن البطریق - محمد بن شاکر - یحییٰ بن ابی المنصور - مامون کے دربار کے مشہور مترجم اور بیت الحکمۃ کے مہتمم تھے - ان مترجموں میں سے اکثر کی تنخواہیں - آجکل کے حساب سے ڈھائی ڈھائی ہزار روپیہ ماہوار تھیں - ترجمہ کا کام دولت عباسیہ میں خلیفہ منصور کے عہد سے شروع ہوا اور ایک مدت تک بڑے اہتمام سے جاری رہا - یہ کہنا قریباً صحیح

[1] اسد السلوک مطبوعہ ٹونس صفحہ ۲ و ۳ -

ہی کہ یونان - واٹلی - وسسلی - واسکندریہ کا کوئی علمی سرمایہ ایسا باقی نہین رہا جو ترجمے کے ذریعہ سے عربی زبان مین منتقل نہین ہوا - یہی چیز ہے جسکی وجہ سے علمی دنیا مین دولت عباسیہ کی شہرت کی آواز بازگشت آجتک آرہی ہی لیکن بالخصوص مامون الرشید کا دور اس فخر کے تاج کا طرّہ ہے - مامون کے سوا اور عباسی خلفا مثل ہرون الرشید وامین ومعتصم وغیرہ علوم فلسفیہ سے محض ناواقف یا برائے نام واقف تھے اور اسوجہ سے اونکے اہتمام وتوجہ کا اثر وہ نہین ہوسکتا تھا جو ایک ماہر فن کا ہوسکتا تھا - اس سے زیادہ یہ کہ خوش قسمتی سے یا مامون کی رتبہ شناسی سے - ماموانی عہد کے مترجم زباندان ہونیکے علاوہ حکیم اور مجتہد الفن بھی تھے - یعقوب کندی جو اوسکے دربار کا بڑا مترجم تھا مسلمانون مین ارسطو کا ہم پلّہ تسلیم کیا گیا ہے - سلیمان بن حسّان نے لکھا ہے کہ ”اسلام مین کندی کے سوا اور کوئی شخص فلاسفر کے لقب سے ممتاز نہین ہوا - وہ طب - حساب - منطق - موسیقی - ہندسہ - طبایع اعداد - نجوم - کا بہت بڑا ماہر تھا“[1]

ان علوم مین اوسکی مستقل تصنیفین موجود ہین - علامہ بن ابی اصیبعہ نے اپنی کتاب طبقات الاطبا مین اوسکی تصنیفون کی ایک مفصل فہرست لکھی ہے جسمین دوسو بیاسی[۲۸۲] کتابون اور رسالون کے نام ہین - انمین سے بعض مین اوسنے یونانی حکما

[1] دیکھو طبقات الاطبا - حالات یعقوب کندی - یہ جو کچھ اس حکیم کی نسبت لکھا ہی - اسی معتمد کتاب سے لکھا ہے جو اپنے باب مین ایک بے نظیر تصنیف ہے -

کی ساٹھیاں مات کی ہیں بعض میں آلات حدیدہ کا بیان ہے۔ ایک رسالہ ایک آلہ لکھا ہے جس سے تمام اجرام کا بعد دریافت ہو سکتا ہے۔ ایک اور آلہ کی ترکیب لکھی ہے جس سے تمام معادیات کا بعد معلوم ہو سکے۔ اس قسم کے اور جدید آلات پر اوسنے رسالے لکھے ہیں۔ علوم فلسفیہ کے ترجمہ میں اس بات کو بہت بڑا دخل ہے کہ مترجم فن سے بھی پوری واقفیت رکھتا ہو۔ اسی بنا پر ابومعشر نے کتاب المذکرات میں لکھا ہے کہ اسلام میں چار مترجم چار شخص گذرے۔ "یعقوب کندی، حنین بن اسحق، ثابت بن قرہ، عمر بن الفرخان الطبری" یعقوب کندی نے ترجمہ کے ساتھ اصل کتاب کی مشکلات بھی حل کردیں۔ اور اسوجہ سے اوسکے ترجمے ایک اعتبار سے شرح کی حیثیت رکھتے ہیں

یعقوب کندی کی خاص تصنیفیں جو منطق میں ہیں ایک مدت تک درس میں داخل تھیں اور جبتک حکیم ابونصر فارابی کی تصنیفیں نہیں شائع ہوئیں اونکا رواج تمام ممالک فارس وخراسان عراق میں قایم رہا۔ یعقوب کے شاگردوں میں سے حسنویہ نفطویہ سلمویہ احمد بن الطیب کو علمی شہرت حاصل ہے۔ احمد بن الطیب علوم فلسفیہ کا بڑا ماہر تھا۔ اوسنے اکثر ارسطو وغیرہ کی تصنیفات کے خلاصے کئے اور شرحیں لکھیں۔

ثابت کے علاوہ دوسرا مترجم حنین بن اسحق[۵۱] جسکا [illegible] مامون ہی کے عہد میں

---

۵۱ ان کے متعلق مذکور طبقات الاطبا جلد [illegible] کے ذیل ہے۔

ہوا - ترجمہ کا ناموربہیرو ہے - عربیت کی تکمیل خلیل بن احمد بصری سے کی تھی جولغات عرب کا پہلا مدون اور فن عروض کا موجد ہے - یونانی زبان بلادروم مین جاکر سیکھی - اوّل اوسنے جبریل بن بختیشوع کی خدمت مین رسائی حاصل کی - رفتہ رفتہ دربار خلافت مین پہونچا - مامون نے اوسکو ترجمہ کے کام پر مامور کیا اور زرو مال سے مالا مال کر دیا - مشاہرہ کے علاوہ - صلہ و انعامات کی کوئی حد نہ تھی - مشہور یہ ہے کہ مامون ہر کتاب کے ترجمہ کے عوض کتاب کی برابر سونا تول کر دیتا تھا - لیکن حنین نے خود ایک رسالہ مین دینار کی بجاے درہم کی تصریح کی ہے - علامہ بن ابی اصیبعہ نے کتاب طبقات الاطبا مین جو ۶۴۳ھ مین تالیف ہوئی لکھا ہے کہ مینے خود حنین کے بہت سے ترجمے دیکھے جو اوسکے کاتب ازرق کے ہاتھ کے لکھے ہوئے تھے اور جنپر مامون الرشید کا شاہی طغرا بنا ہوا تھا - ابن ابی اصیبعہ کا بیان ہے کہ "یہ مترجم کتابین نہایت جلی خط مین تھین - کاغذ بھی نہایت گندہ تھا اور ہر صفحہ مین صرف چند سطرین تھین - غالباً حنین قصداً کتاب کی ضخامت کو بڑھاتا جاتا تھا کیونکہ کتاب کی برابر تول کر اوسکو چاندی ملتی تھی" - علامہ موصوف ساتھ ہی یہ بھی تسلیم کرتے ہین کہ اگر اسقدر گندہ اور مضبوط کاغذ پر نہ لکھی ہوتین تو آجتک یہ کتابین محفوظ نہین رہ سکتی تھین - علامہ بن ابی اصیبعہ نے حکیم جالینوس کے ذکر مین جالینوس کی ایکسو اکیس کتابون کے نام اور اونکے مضامین لکھے ہین - پھر لکھا ہے کہ قریباً یہ سب کتابین حنین نے عربی مین ترجمہ کین - حنین نے ایک رسالہ مین خود جالینوس

کی تصنیفات کی تفصیل کی ہے اور کہا ہے کہ جیسے کن مشکلوں سے یہ کتابیں ہم پہونچائیں
اور اونکے ترجمے کئے۔ وہ لکھتا ہے کہ "کتاب البرہان کی تلاش میں میں نے جزیرہ
فلسطین مصر۔ اسکندریہ۔ اور تمام ممالک شام میں پھرا لیکن صرف نصف مقالہ
دمشق میں دستیاب ہوا"۔ جالینوس کی کتابوں کے ترجمے اور مترجمین نے بھی کئے۔
مثلاً اسطاث۔ ابن بکس۔ بطریق۔ ابوسعید عثمان دمشقی۔ موسیٰ بن خالد۔ لیکن حنین کے
ترجموں سے اونکو کچھ نسبت نہیں ہے۔ علامہ ابن ابی اصیبعہ نے موسیٰ بن خالد کے
ترجمے خود دیکھے۔ اونکا بیان ہے کہ دونوں میں زمین آسمان کا فرق ہے۔ تعجب یہ
ہے کہ حنین خود بھی صاحب تصنیفات تھا۔ طبقات الاطباء میں اوسکی خاص تصنیفات کی
فہرست تین صفحوں میں نقل کی ہے جسکو ہم تطویل کے لحاظ سے قلم انداز کرتے ہیں
حنین کا نامور فرزند اسحق اور اوسکا بھانجا حبیش ان دونوں نے ترجمہ کے کام
کو بہت وسعت دی۔ ارسطو کی اکثر فلسفی تصنیفات اسحق نے ترجمہ کیں۔

قسطا بن لوقا البعلبکی بھی نہایت نامور فاضل اور مختلف زبانوں کا ماہر تھا۔ ابن الندیم
کا بیان ہے کہ "وہ طب۔ فلسفہ۔ ہندسہ۔ اعداد۔ موسیقی۔ میں مہارت کامل رکھتا تھا
یونانی زبان نہایت فصاحت سے بولتا تھا عربیت میں کامل تھا"۔ علامہ ابن ابی اصیبعہ
نے لکھا ہے کہ "اوس نے یونان کی بہت سی کتابیں عربی میں ترجمہ کیں۔ اور اکثر پہلے
ترجموں کی اصلاح کی"۔ اسکے علاوہ وہ خود بھی صاحب تصنیفات تھا۔
طبقات الاطباء میں اوسکی بہت سی تصنیفات کے نام لکھے ہیں۔

خاص مامون کے عہد مین جسقدر کتابین ترجمہ ہوئین اور اونپر جو شروح و حواشی لکھے گئے اونکی فہرست کے لیے ایک مستقل رسالہ درکار ہے۔[1]

مامون جسقدر فلسفہ کے دلچسپ مسائل سے آگاہ ہوتا گیا اوسکے شوق تحصیل کو اور ترقی ہوتی گئی۔ اور زیادہ تر تحقیق و تجربے پر مائل ہوا۔

**علم جبر و مقابلہ**

علم جبر و مقابلہ پر اسلام مین اوّل جو کتاب لکھی گئی وہ اسی عہد کے ایک مشہور عالم محمد بن موسی خوارزمی نے مامون کی فرمایش سے لکھی۔ یہ تصنیف آج بھی موجود ہے اور اسقدر جامع و مرتب ہے کہ گو علماے اسلام نے جبر و مقابلہ مین سیکڑون نادر کتابین لکھین لیکن اصل مسائل مین اوس سے چندان زیادہ ترقی نکر سکے۔

**زمین کی پیمایش**

یونانی کتب حکمت مین اوسنے پڑہا تھا کہ کرۂ زمین کا دور ۲۴ ہزار میل ہے۔ مزید تحقیق کے لحاظ سے محمد۔ واحمد۔ وحسن کو جو اوسکے خاص ندیم اور فنون حکمت کی ترقی و اشاعت مین اوس سے بھی کچھ زیادہ سرگرم تھے حکم دیا کہ دربار مین جو ہیئت دان

---

[1] تعجب ہے کہ صاحب کشف الظنون نہ صرف مامون الرشید بلکہ خاندان عباسیہ کی مجموعی کوششون کو بے وقعتی کی نگاہ سے دیکھتے ہین۔ وہ علم حکمۃ کے ذیل مین لکھتے ہین کہ "یونان کی عمدہ اور معظم تصنیفات عربی مین ترجمہ نہین ہوئین اور جسقدر ہوئین اون مین اکثر غلطیان رہگئین"۔

مین اس موقع پر صرف اسقدر کہنا چاہتا ہون کہ صاحب کشف الظنون کو تاریخ الحکما و طبقات الاطبا لابن ابی اصیبعۃ غور سے پڑھنا چاہیے تھا۔ مین کئی سو تصنیفات کے ترجمون کا نشان دیسکتا ہون۔

ماہرین فن ہیں اونکو ساتھ لیں - اور کسی ہموار اور وسیع صحرا میں آلات رصدیہ اور اصول حساب کے استعمال سے کرہ زمین کی پیمایش کریں سنجار کا سطح اور وسیع میدان اس تجربے کے لئے نہایت مناسب مقام تھا - ان لوگوں نے پہلے ایک جگہ ٹھہر کر آلات رصدیہ کے ذریعہ سے قطب شمالی کا ارتفاع معلوم کیا - پھر وہاں ایک کھونٹی گاڑدی اور ایک لمبی رسّی اوسمیں باندھکر ٹھیک شمالی کی سمت چلے - رسّی جہاں ختم ہوگئی - وہاں ایک دوسری کھونٹی گاڑدی - اور اوسمیں ایک رسّی باندھکر پھر شمال سمت کو چلے اور ایک جگہ ٹھہر کر رصد سے دیکھا تو قطب شمالی کا ارتفاع ایک درجہ بڑھ گیا تھا - اس جسقدر مسافت طے ہوئی تھی اوسکی مساحت کی تو ۶۶ میل اور دو ثلث میل ٹھہری - اس سے نتیجہ نکالا کہ آسمان کے ہر ایک درجہ کے مقابل میں زمین کی سطح ۶۶ میل اور دو ثلث میل ہے پھر اوسی مقام سے ٹھیک جنوب کی طرف چلے - اور اوسیطرح رسیاں باندھتے گئے یہاں قطب شمالی کا ارتفاع لیا تو معلوم ہوا کہ ایک درجہ کم ہے اس طرح حساب لگایا کہ ایک درجہ کے مقابل - زمین کی جو مساحت ٹھہری تھی اوسکو تین سو ساٹھ میں ضرب دیا کیونکہ آسمان کے درجے اسیقدر قرار دیئے گئے ہیں - اس حساب سے محیط زمین ۲۴ ہزار میل ٹھہرا - [1]

دولت اسلامیہ میں اول جسنے رصد خانہ کی بنیاد ڈالی اور بیش بہا آلات رصدیہ مہیا کئے وہ یہی نامور خلیفہ مامون ہے - اس کام کے لئے اوسنے علاوہ اون لوگوں کے جو دربار میں تھے تمام ممالک محروسہ سے ہیئت و ہندسہ کے ماہرین فن طلب کئے - اور ۲۱۴ھ میں

[1] ابن خلکان ترجمہ محمد بن موسیٰ ۱۲

مین بمقام شماسیہ عظیم الشان رصدخانہ قایم کیا - جسکے مہتم یحییٰ ابن ابی المنصور راس المنجمین - خالد بن عبدالملک مرورودی - سند بن علی - عباس بن سعید جوہری اور چند ریاضی دان علما تھے - نہایت بیش بہا آلات رصدیہ طیار ہوئے - اور آفتاب کے میل کا مقدار - اوسکے مرکزون کا خروج - اوج کے مواضع - اور چند سیارات وثوابت کے حالات دریافت کئے گئے۔[۹۱]

مامون کے زمانہ تک جس زیج پر اعتماد کیا جاتا تھا - وہ محمد بن ابراہیم فزاری کی تالیف تھی - لیکن نئی تحقیقات کے بعد مامون کے ایک بڑے منجم ابوجعفر محمد بن موسیٰ خوارزمی نے جو زیج ترتیب دی - اوسکی شہرت مقبول نے اورون کا نام مٹا دیا - یہ زیج - دنیا کی تمام مستند زیجون سے ماخوذ تھی - اوساط تو ہندوستان کی زیج کے مطابق لکھے تھے - تعدیلین فارس کی تحقیقات کے موافق تھین - اور میل شمس بن بطلیموس کی راے لی تھی - اسکے ساتھ ترتیب و تقریب کے متعلق خود دلپسند ایجادین کی تھین۔[۹۲]

مامون کے ایک دوسرے منجم حبش حاسب مروزی نے بھی تین زیجین طیار کین - مگر اونمین جو تحقیقات جدیدہ کے مطابق اور مامون کے نام سے منسوب ہے زیادہ مشہور ہوئی۔[۹۳]

---

۹۱ کشف الظنون - ذکر ارصد - ۱۲ ۹۲ دیکھو جامع التصص الہندیہ مطبوعہ فرانس مقام ........ سنہ ۱۸۴۸ء صفحہ ۱۰۰
۹۳ کشف الظنون ذکر زیج حبش الحاسبۃ -

مین مسلسل دائمی کا وعدہ - اور پانچ ہزار تن سونا دینا منظور کرتا ہون[۵۱] -

فرا نحوی

**فرا نحوی** کو جو علم نحو کے ارکان مین شمار کیا گیا ہے - حکم دیا کہ نحو مین ایسی جامع کتاب لکھے جو تمام اصول کو حاوی اور اہل زبان کے محاورات اور طریق استعمال سے مستنبط ہو - اس غرض سے ایوان شاہی کا ایک کمرہ خالی کیا گیا - اور خدام - و ملازم مقرر ہوے - کہ فرا کو کسی ضرورت کے لئے کچھ کہنا نہ پڑے صرف نماز کے وقت آدمی اطلاع کرتا تھا - کہ "وقت ہوا" بہت سے کاتب اور ناقلین معین ہوے کہ جو کچھ فرا بتاتا جاے - لکھتے جائین - دو برس کی متصل محنت مین ایک نہایت بسیط کتاب طیار ہوئی - مامون نے حکم دیا کہ اوسکی بہت سی نقلین لکھوا کر کتب خانون مین بھیجی جائین - اس کتاب کا نام کتاب الحدود ہے - فرّا نے اوسکے بعد کتاب المعانی لکچر کے طور پر لکھوائی راوی کا بیان ہے - کہ جو شائقین فن اوسکے لکھنے کے لئے ہر روز فرا کی خدمت مین حاضر رہتے تھے - مینے اون سب کا شمار کرنا چاہا تو نہ کر سکا - لیکن صرف قاضیون کو گنا تو اسّی تھے[۵۲] -

فارسی شاعری

مامون کے عہد خلافت کی ایک بڑی یادگار یہ ہے کہ فارسی شاعری کی ابتدا اسی زمانہ مین ہوئی گو فارس مین اسلام سے پہلے سخنوری اوج کمال تک پہونچ چکی تھی - لیکن فتوحات عرب کے سیلاب مین وہ دفتر خدا جانے کہان بہہ گئے کہ آج بڑے بڑے

---

[۵۱] چیمبرس انسائکلوپیڈیا مطبوعہ سنہ ۱۸۶۰ء صفحہ ۷۴۳ جلد اول - [۵۲] مرآۃ الجنان یافعی - و ابن خلکان ترجمہ فراء نحوی - ۱۲

وسیع الخط مصحف مدون کر سکے ہزاروں ورق الٹ کر بھی ایک قطعہ یا جملہ کا پتہ نہیں دے سکتے۔ فارسی لٹریچر پر خلافت مامون کا یہ احسان ہے کہ اس عہد میں اسکی مردہ شاعری نے دوبارہ جنم لیا۔ مامون کی زبان مادری فارسی تھی۔ اوسکا اثر ابتدائی زمانہ میں بھی خراسان میں ظاہر ہوا لیکن دربار میں صرف عرب کے شعرا تھے۔ جو جشن و تقریب کے موقعوں پر فصیح و بلیغ قصائد لکھ کر گرانبہا صلے حاصل کرتے تھے اس بات نے عباس مروزی ایک ایرانی فاضل کو رشک کے ساتھ حوصلہ دلایا کہ ملک کی مردہ شاعری کو پھر زندہ کرے۔ مامون کی مدح میں اوسنے ایک قصیدہ[91] لکھا جسکے چند شعر یہ ہیں

| | |
|---|---|
| ای رسانیدہ بدولت فرق خود بر فرقدین | گسترانیدہ بفضل وجود در عالم یدین |
| مر خلافت را تو شایستہ چو مردم دیدہ را | دین یزدان را تو بایستہ چو رخ را ہر دو عین |
| کس برین منوال پیش از من چنین شعری نگفت | مر زبان پارسی را ہست تا این نوع بین |
| لیک زان گفتم من این مدحت ترا تا این لغت | گیرد از مدح و ثنای حضرت تو زیب و زین |

حکایت کی تاثیر دیکھو چند الفاظ نے ہزاروں برس کی خاک میں چھپی ہوئی زبان پر کسقدر سلسلہ قصیدہ کا کھلا۔ کہ حب وطن میں ڈوبا ہوا شاعر اپنے ملک کی زبان کو اس سے آزاد کرانا چاہتا ہے۔ اور نہیں کر سکتا۔

مامون کے عہد میں علم حساب نے بھی جو الجبرا کا ایک شاخ ہے نہایت ترقی حاصل

[91] دیکھو تذکرہ مجمع الفصحاء ذکر عباس مروزی ۱۲

